کپڑا نجس نہین ہوتا نہ وضو ٹوٹتا ہی اگر خون یا حدث وغیرہ جاری ہی ہر وقت وضو تازہ کر کے نماز درست ہی
اور اگر ایسا خون جاری ہی کہ ایک وقت کی نماز پڑھنے کی مہلت نہین ملتی اوسی کپڑے خون آلودہ مین
نماز پڑھے بعد اوسکے بدل ڈالے یا دھو ڈالے اسی طرح لوگ بسبب بیماری کے وضو اور غسل اور نا طاقتی
عذر کر کے نماز چھوڑ دیتے ہین حالانکہ حالت بیماری مین غسل اور وضو کے بدلے تیمم درست ہی اگر جنگل مین واقع
ہوا اور تھوڑا پانی برسا قابل وضو کے نہین ہی اور کیچڑ ہی اور زمین بسبب تر ہونیکے قابل تیمم کے نہین اس
صورت مین مٹی کپڑے مین لگا کر ہوا مین خشک کر کے تیمم کرے اور اگر مٹی خشک نہین ہو سکتی تر
مٹی پر بھی بسبب لاچاری کے تیمم درست ہی اگر قید خانے مین مٹی طاہر اور پانی نہین پاتا تو نماز یون
کی شکل بنا دے یعنی اگر زمین طاہر خشک پاوے رکوع اور سجدہ کر لے ورنہین تو کھڑے ہوکر رکوع اور سجدہ
کا اشارہ کرے بعد اوسکے پھر نماز قضا کرے اگر دونو ہاتھ کٹے ہین اور کوئی وضو اور تیمم کرانیوالا نہین ہی
تو موںھ اور دونو پونہچے دیوار پر بنیت تیمم کے مل کر نماز پڑھے اور اگر دونون ہاتھ کہنی سے اور پانون کٹے ہوئے ہین
اور تمام موںھ مین زخم ہی بلا وضو اور تیمم نماز درست ہی اگر بسبب بیماری کے طاقت کھڑے ہونیکی نہین
بیٹھ کر نماز پڑھے اور اگر یہ بھی قوت نہین لیٹے ہوئے اشارے سے نماز پڑھے اگر جنگل مین ہی اور زمین
بسبب کثرت پانی یا نجاست کے قابل سجدے کے نہین کھڑا ہوکر اشارے سے نماز ادا کرے یہ سب مسائل معتبر
کتابون مین لکھے ہین غرض یہ ہی کہ جس بات کی شارع کی طرف سے رخصت ہی اوسمین اپنی طرف سے قصور کر کے
نماز چھوڑنا گمراہی اور بدبختی ہی اور قضا کرنا نماز کا سوای بیہوشی اور حیض اور نفاس کے کسی حال مین جائز نہین **فصل**
**بیچ** فضائل وضو کے حدیث مین وارد ہوا ہی کہ آنحضرتؐ نے اپنے اصحاب سے فرمایا آیا مین تمکو ایسا عمل بتلاؤن کہ
جس سے تمھارے گناہ محو ہو جاوین اور درجہ بلند ہوو صحابہ نے عرض کیا ہان یا رسول اللہ آپنے فرمایا پورا کرنا
وضو جاڑے مین اور کثرت قدم کی طرف مساجد کے اور منتظر رہنا نماز کا بعد نماز کے اور اس مین تمکو ثواب
جہاد کا ہی اور حدیث مین وارد ہوا ہی کہ جب وضو کرتا ہی بندہ مومن اور مضمضہ کرتا ہی نکل جاتے ہین یعنی عفو ہو جاتے ہین
گناہ اوسکے موںھ سے یعنی جیسے بہت ہنسا ہی یا بیفائدہ بات بولی ہی اور جب ناک مین پانی ڈالتا ہی نکل جاتے
ہین گناہ اوسکی ناک سے یعنی جیسے وہ چیز کہ لائق سونگھنے کے نہین سونگھتا ہی اور جب دھوتا ہی اپنے چہرہ کو

نکل جاتے ہین گناہ اوسکے چہرہ سے یہان تک کہ کنارے آنکھون سے یعنی جیسے کسی نامحرم کیطرف
نگاہ کیا ہی اور جب دہوتا ہی اپنے ہاتھون کو نکل جاتے ہین گناہ اوسکے ہاتھون سے یہان تک ناخن کے
نیچے سے یعنی جیسے کسی چیز کو کہ پکڑنا اوسکا روا نہین ہی پکڑ لیا اور جب مسح کرتا ہی نکل جاتے ہین گناہ
اوسکے سر سے یہان تک کہ کان سے یعنی جیسے بیفائدہ بات سنی ہو اور جب دہوتا ہی پانون کو نکل جاتے
ہین گناہ اوسکے پانون سے یہان تک کہ ناخن پانو سے یعنی جیسے گناہ کیواسطے چلا ہو اور جانا اوسکا طرف
مسجد کے اور نماز اوسکی فاضل ہوتی ہی اوپر معافی گناہ کے یعنی باعث زیادتی مرتبہ کا ہوتی ہی اور فرمایا حضرت
نے جو کوئی اچھی طرح وضو کرتا ہی نکل جاتے ہین سب گناہ اوسکے بدن سے یہان تک کہ ناخون کے نیچے سے یعنی
سب گناہ صغیرہ اوسکے عفو ہو جاتے ہین اور حدیث مین وارد ہوا ہی حضرت نے فرمایا مین پہلے ہونگا اوس
شخص کا کہ جسکو حکم سجدے کا ہوگا پس دیکھونگا مین اپنے سامنے پس پہچانونگا اپنی امت کو اور امتون سے
اسی طرح پیچھے سے اور داہنے سے اور بائین سے پہچانونگا ایک شخص نے پوچھا یا رسول اللہ آپ اپنی امت
کو اور امتون سے کہ حضرت نوح کے زمانے سے لیکر آپکی امت تک ہین کیونکر پہچانیے گا آپنے فرمایا میری امت کی
پیشانی اور ہاتھ اور پانون نشان وضو سے روشن ہونگے اور کوئی امت اس طرح نہوگی اور انکے نامہ اعمال داہنے
ہاتھ مین دیے جائینگے اور انکی اولاد انکے سامنے چلے گی پس جب ثابت ہوا کہ وضو کے ایسے فضائل ہین
تو اس عمل مین قصور نکرنا چاہیے اور اچھی طرح سے وضو کرنا چاہیے اور ہمیشہ باوضو رہنا چاہیے

## فصل ۵

بیچ بیان بعض مسائل وضو اور غسل اور تیمم کے جاننا چاہیے کہ وضو اور غسل مکہ معظمہ مین نماز کے ساتھ
فرض ہوا ہی چنانچہ بیان اسکا آویگا اور حضرت نے کبھی نماز بے وضو نہین پڑھی اور اگلی امتون مین بھی وضو فرض
تھا اور حکم تیمم کا بعد ہجرت کے آیا اور یہ خصائص اس امت سے ہی چنانچہ حدیث مین وارد ہوا ہی کہ ہم بزرگی دیے گئے
اوپر آدمیون کے ساتھ تین امر کے گردانی گئین صفین ہماری مثل صف فرشتون کے یعنی جماعت کا حکم ہوا اور
اوسمین فضیلت ملی اور ہمارے واسطے تمام روی زمین مسجد گردانی گئی یعنی اگلی امت مین سوای عبادت خانون
کے اور جگہہ نماز جائز نتھی اور گردانی گئی مٹی واسطے ہمارے پاک کرنیوالی جب نپاوین پانی کو یعنی ہمکو حکم تیمم
کا ہوا اور سبب آنے حکم تیمم کا یہ ہی کہ غزوہ مریسیع مین حضرت عایشہ رضی اللہ عنہا کا گلوبند گم ہوگیا حضرت نے

آدمیون کو واسطے تلاش کے مقرر فرمایا اور توقف کیا پس وقت نماز کا پونہچا اور وہان پانی نتھا کہ وضو کرتے پس کیا
حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر غصہ کیا کہ تمنے روک رکھا حضرت کو اور مسلمانون کو
بغیر پانی کے اسی درمیان مین آیت تیمم کی نازل ہوئی ایک صحابی نے کہا کہ رحمت کرے آپ پر حق تعالی ای
عائشہ آپ سے ایسا کام ہوا کہ ظاہر مین لوگ اوسکو برا جانتے تھے مگر حق تعالی نے اوسمین بڑی کشادگی
آسانی سب مسلمانون کے واسطے کردی اور ایک ساعت کے بعد وہ گلوبند ایک اونٹ کے نیچے مل گیا **مسئلہ**
وضو مین چار فرض ہین تمام مونہہ دھونا ہاتھ کہنیون سمیت دھونا مسح چوتھائی سر کا کرنا دونون پانون
ٹخنون سمیت دھونا جیسا کہ حق تعالی فرماتا ہی يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا قُمْتُمْ إِلَى الصَّلٰوةِ فَاغْسِلُوا
وُجُوهَكُمْ وَأَيْدِيَكُمْ إِلَى الْمَرَافِقِ وَامْسَحُوا بِرُؤُوسِكُمْ وَأَرْجُلَكُمْ إِلَى الْكَعْبَيْنِ یعنی ای ایمان والو
جب اٹھو نماز کو تو دھو لو اپنے مونہہ اور ہاتھ کہنیون تک اور مل لو اپنے سر کو اور دھو پانون ٹخنون تک **سوال**
جو کوئی کہے اس آیت سے معلوم ہوتا ہی کہ پانون کا بھی مسح کرنا چاہیے **جواب** اسکا یہ ہی کہ ارجلکم کے لام مین
دو قرارت ہین نصب اور جر پہلے قرارت کے موافق ایدیکم پر عطف ہوگا اور دھونا پانون کا شامل ہاتھ اور مونہہ کے ثابت
ہوا دوسری قرارت کے مطابق برؤسکم پر عطف ہی اور مسح پانون کا مفہوم ہوتا ہی اور دو قرارت بمنزلہ دو آیت کے
ہی اور دونون پر عمل چاہیے اسواسطے موافق پہلی قرارت کے دھونا فرض ہی اور دوسری قرارت کے مطابق
جب پانون مین موزہ ہو مسح کرنا چاہیے اور حدیث شرح و تفسیر اسکی ہی **سوال** آیت سے مسح چوتھائی
سر کا نہین ظاہر ہوتا **جواب** قاعدہ عربی کا ہی کہ جب حرف با محل پر جیسے یہان رؤسکم ہی داخل ہوتا ہی
تو بعض محل مراد ہوتا ہی اور سر کی چار طرف ہین اوسمین سے ایک طرف مراد ہی اور حدیث مین بیان واقع
ہی کہ پیشانی کی طرف مراد ہی اور زیادہ تحقیق اسکی بڑی کتابون مین ہی **سوال** دھونا داڑھی کا آیت سے
نہین ثابت ہوتا **جواب** جب داڑھی نے اوس چہرے کو کہ جس کا دھونا فرض تھا چھپا لیا خود
قائم مقام اوس چہرے کی ہوئی اسواسطے اوسکا دھونا جو متصل بشرہ ہی فرض ہی **سوال** وضو مین انہین
اعضا کو سر کے دھونے کی کیا وجہ تخصیص کی ہی **جواب** اسواسطے کہ یہی اعضا کھلے رہتے ہین باقی بدن
کپڑے مین چھپا رہتا ہی اور انکے دھونے مین آسانی ہی بندون پر **مسئلہ** سنت وضو مین چودہ ہین شروع کرنا

نیت اور بسم اللہ کے ساتھہ اور پہلے ہاتھہ بند دست تک دھونا اور مسواک کرنا اسکے فضائل علیحدہ
بیان کیے جاوینگے اور مضمضہ کرنا اور ناک مین پانی ڈالنا اور خلال کرنا داڑھی اور انگلیون ہاتھہ اور
پانوں کا اور تین بار دھونا ہر عضو کا اور مسح کرنا سب سر کا اور کان کا اور ترتیب اعضاے وضو مین اور پے در پے
دھونا ہر عضو کا **سوال** واجبات وضو مین کیون نہین **جواب** بالاجماع غسل اور وضو مین کوئی واجب
نہین اسواسطے کہ واجب مثل فرض کے ہی عمل مین اور یہ بات سواے عبادات مقصودہ بالذات مثل نماز اور
روزہ کے دوسرے مین لائق نہین **سوال** ہاتھہ دھونا بند دست تک اور مضمضہ اور ناک مین پانی ڈالنا سنت ہے
مونہہ دھونے پر کہ فرض ہی کیون مقدم کرتے ہین **جواب** واسطے دریافت اوصاف طہارت پانی کے کہ رنگ
اور مزہ اور بو ہی یعنی پہلے ہاتھہ مین پانی لیگا کہ رنگ کیسا ہی پھر مضمضہ کریگا کہ مزہ کیسا ہی پھر ناک مین پانی لیگا
کہ بو کیسی ہی اگر سب وصف بہتر ہونگے تب فرض ادا کریگا اور اگر کسی مین قصور ہوگا تو اس پانی سے وضو نکریگا **مسئلہ**
فرض غسل کے تین ہین مضمضہ کرنا اور ناک مین پانی ڈالنا اور تمام بدن دھونا حق تعالی فرماتا ہی وَاِنۡ کُنۡتُمۡ جُنُبًا
فَاطَّهَّرُوۡا یعنی اور اگر تمکو جنابت ہو تو خوب طرح پاک ہو **سوال** مضمضہ اور ناک مین پانی ڈالنا وضو مین سنت ہی
غسل مین کیون فرض ہی **جواب** مونہہ مین دو اعتبار ہین باعتبار مونہہ بند کرنے اور روزہ دار کے تھوک نگلنے سے روزہ
نجانے کے مونہہ اعضاے باطنی کا حکم رکھتا ہی اور باعتبار مونہہ کھولنے اور جواز روزہ دار کے مضمضہ کرنیکے اعضاے ظاہری کا حکم
رکھتا ہی پس وضو مین کہ فقط دھونیکا حکم ہی مونہہ کا پہلا اعتبار یعنی اعضاے باطنی کا ہی اسواسطے مضمضہ فرض ہوا اور غسل مین کہ درباب
طہارت کے مبالغہ فرمایا ہے دوسرا اعتبار یعنی ظاہری کا ہی اسواسطے مثل تمام بدن کے اسکا دھونا بھی فرض ہوا اور
یہی حال ناک مین پانی ڈالنے کا ہی **سوال** اسمین کیا حکمت ہی کہ بول و براز کے نکلنے سے کہ بہت نجس ہی غسل
فرض نہوا اور منی کے نکلنے سے فرض ہوا **جواب** اسکا تین طور پر ہی اول سبب حرج کے کہ اگر بول و براز کے
سبب غسل فرض ہوتا تو بندون کو بہت تکلیف ہوتی لَا یُکَلِّفُ اللّٰهُ نَفۡسًا اِلَّا وُسۡعَهَا یعنی اللہ تکلیف نہین دیتا
کسی شخص کو مگر جسقدر کہ اوسکی گنجایش ہی دوسرے نکلنے منی سے شہوت کے ساتھہ تمام بدن کو لذت حاصل ہوتی ہی تو گویا
خروج منی کا تمام بدن سے علاقہ رکھتا ہی بخلاف بول و براز کے کہ فقط ایک ایک مقام خاص سے علاقہ رکھتا ہی تیسرے بموجب
قاعدہ طب کے جو فضلہ خون کا کہ ہر عضو کی غذا سے بچ رہتا ہی خصیتین مین جاکر منی ہو جاتا ہی یہی سبب ہی کہ بچہ ہر حیوان کا

اور صورت نوعیہ باپ کی ہوتا ہی پس منی کو ہر عضو سے تعلق ہی اسواسطے غسل فرض ہوا بخلاف بول و براز کے کہ فضلہ
فقط جگر اور معدے کا ہی ایسے ہی خون حیض بھی فضلہ عام بدن کا ہی **مسئلہ** تیمم مین تین فرض ہین نیت کرنا اور مسح کرنا
تمام مونہہ کا اور دونون ہاتھ کا کہنیون تک حق تعالی فرماتا ہی فَتَيَمَّمُوا صَعِيدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوا بِوُجُوهِكُمْ وَأَيْدِيكُمْ
یعنی پس قصد کرو خاک پاک کا اور مل لو اپنے مونہہ اور ہاتھ کو **سوال** نیت وضو مین سنت ہی تیمم مین کیون فرض ہی
**جواب** وضو طہارت حقیقی ہی وہ بلا نیت بھی درست ہی اور تیمم طہارت حکمی اور نائب ضروری طہارت حقیقی کا ہی
پس بدون نیت کے جائز نہین **مسئلہ** تیمم سوای اوس چیز کے کہ جنس زمین سے ہی مثل خاک اور پتھر وغیرہ کے اور دوسری
چیز پر جائز نہین **سوال** تیمم سوای جنس زمین کے دوسری پر کیون روا نہین **جواب** حکم تیمم کا جنس زمین
پر واسطے تواضع اور خاکساری کے ہی اور اشارہ ہی اس طرف کہ اصل انسان کی زمین ہی تو چاہیے انسان
کو کہ جیسا خدا نے اوسکے واسطے زمین کو کہ اصل اوسکی ہی پاک کیا وہ بھی اپنے بدن کو کہ زمینی اور خاکی ہی گناہون سے
پاک رکھے **سوال** تیمم خلیفہ وضو کا ہی پس جیسے مونہہ اور ہاتھ کو تیمم مین مسح کرتے ہین سر اور پانون کا کیون
نہین کرتے **جواب** مسح خلیفہ دھونیکا ہی اسواسطے مونہہ اور ہاتھ کو کہ وضو مین اونکے دھونیکا حکم ہی مسح کرتے ہین
اور سر کو اور پانون کو حالت موزہ مین وضو مین بھی مسح کا حکم ہی اور مسح خلیفہ مسح کا نہین ہوتا ہی اسواسطے تیمم
مین فقط مونہہ اور ہاتھ کا مسح کافی ہی **فائدہ** وضو فرض ہی واسطے نماز کے اور واجب ہی واسطے طواف کعبہ کے
اور بعضون کے نزدیک واسطے مس مصحف کے اور سنت ہی واسطے سونیکے اور مستحب ہی واسطے سوای ان تین امر کے
تفصیل اوسکی بڑی کتابون مین ہی منجملہ اوسکے بعد جھوٹ بولنے اور غیبت اور قہقہہ اور شعر مذموم پڑھنے اور کھانے
گوشت اونٹ اور بعد ہر گناہ کے اور واسطے حصول اتفاق علما اور احتیاط کے جس صورت مین اختلاف علما کا ہو
جیسے مس عورت کا ہی کہ شافعی رح کے نزدیک ناقض وضو ہی اور امام اعظم رح کے نزدیک نہین اگر حنفی بعد مس عورت کے وضو کرے
تو مستحب ہی **فائدہ** غسل فرض ہی واسطے جنابت اور حائض اور نفسا کے اور واجب ہی واسطے جنب کافر کے کہ مسلمان ہوا اور
اوس شخص کے کہ ساتھ انزال کے بالغ ہوا اور سنت ہی واسطے جمعے اور عیدین اور احرام اور عرفے کے اور مستحب ہی واسطے
مجنون کے کہ افاقہ ہوا اور شب برات مین اور وقت حجامت کے اور لیلۃ القدر مین اور واسطے طواف زیارت کے اور واسطے نماز کسوف
اور خسوف اور نماز استسقا اور واسطے پوشش لباس نئے کے اور بعد غسل میت کے اور واسطے تائب گناہ کے اور واسطے آنیوالے سفر کے

اور واسطے مستحاضہ کے سبب خون سو موقوف ہو

## فصل ۶ فضائل مسواک مین

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
اگر مجکو خوف مشقت امت کا نہوتا تو حکم کرتا مین یعنی فرض کرتا نماز عشا کو تہائی رات گئے اور مسواک کا واسطے وضو
کے آور حضرت عایشہ رض فرماتی ہین جب حضرت گھر تشریف لاتے تو مسواک کرتے آور حضرت حذیفہ رض سے روایت ہے
جب حضرت تہجد کو اوٹھتے تو مسواک کرتے تھے آور فرمایا حضرت نے دس سنت از فطرت اسلام سے ہین کترانا مونچھ
کا آور چھوڑنا داڑھی کا آور مسواک کرنا آور ناک مین پانی ڈالنا آور ناخون کتانا آور دھونا پوروں انگلیون کا اور نوچنا
بال بغل کے آور مونڈنا بال زیر ناف کے اور استنجا کرنا اور مضمضہ کرنا اور بعض روایت مین مقام داڑھی چھوڑنے کے ختنہ
کرانا آیا ہے اور فرمایا حضرت نے مسواک پاک کرتی ہے مونہہ کو اور رضامندی ہے واسطے پروردگار کے آور فرمایا حضرت نے کبھی جبرئیل
علیہ السلام نہین تشریف لائے کہ مجکو مسواک کا حکم نہین کیا ہے کہ مجکو خوف تھا کہ کثرت مسواک سے میرے دانت گھس جائینگے
آور فرمایا حضرت نے فضیلت رکھتی ہے نماز مسواک کے ساتھہ ستر درجہ اوس نماز پر کہ بے مسواک کے ہے آور فرمایا حضرت نے
لازم پکڑو مسواک کو کہ اوسمین دس خصلتین ہین پاک کرتی ہے مونہہ کو اور راضی کرتی ہے پروردگار کو آور غضب مین لاتی ہے
شیطان کو آور دوست رکھتے ہین اوسکو کراما کاتبین آور مضبوط کرتی ہے دانت کو آور کاٹتی ہے بلغم یعنی زردی دانت کو اور
خوش کرتی ہے بوی مونہہ کو اور بجھاتی ہے صفرا کو آور جلا دیتی ہے بینائی کو آور دور کرتی ہے کینہ کو اور طب نبوی مین لکھا ہے کہ
مسواک پاک کرتی ہے مونہہ کو اور خوش کرتی ہے رب العالمین کو اور روشن کرتی ہے نگاہ کو اور زیادہ کرتی ہے فصاحت کو اور
صاف کرتی ہے دانتون کو اور خوشبودار کرتی ہے مونہہ کو اور مضبوط کرتی ہے مسوڑھون کو اور صاف کرتی ہے حلق کو اور بلغم
اور قطع کرتی ہے رطوبت کو اور دیر مین لاتی ہے بڑھاپے کو اور سیدھا رکھتی ہے پشت کو اور دونا کرتی ہے اجر کو اور
آسان کرتی ہے نزع کو اور یاد دلاتی ہے کلمہ شہادت کو وقت موت کے اور روسیاہ کرتی ہے شیطان کو اور وسیع
کرتی ہے روزی کو اور دور کرتی ہے دانتون کے میل کو اور درد کو اور زیادہ کرتی ہے عقل کو اور پاک کرتی ہے دل کو
اور نورانی کرتی ہے مونہہ کو اور قوت دیتی ہے دل اور بدن کو اور شفا ہے ہر بیماری کو سوای موت کے حدیث مین
وارد ہوا ہے خلاصہ اسکا یہ ہے کہ جب وقت وفات حضرت کا قریب پہونچا آپ نے خواہش مسواک کی فرمائی
حضرت عایشہ رض نے مسواک اپنے بھائی عبدالرحمن بن ابی بکر رض سے لیکر دی حضرت نے دانتون کے نیچے دبایا
سخت تھی حضرت عایشہ رض نے اوسکو اپنے دانتون سے کچل کر ملائم کر دیا حضرت نے مسواک کی الغرض حضرت کو

مسواک ایسی محبوب تھی کہ ایسے وقت مین بھی اوسکو نچھوڑا اور آخر فعل آپ کا دنیا سے مسواک کرنا ہوا جب ایسی فضیلت مسواک کی ثابت ہوئے تو ہر مسلمان کو لازم ہی کہ کوئی وقت وضو خالی مسواک سے نکرے اور حضرت کے وقت مین یہ دستور تھا کہ بعض اصحاب اپنے کان پر مسواک قلم کی جگہہ رکھتے تھے جب وقت نماز کا آتا تو باوجود وضو کے مسواک کرکے اوسکو پھر اپنی جگہہ رکھدیتے تھے **فائدہ** اگر مسواک بہم نپہنچے یا دانت نہون تو ملنا انگلی سے قائم مقام اوسکے ہی **فصل** بیچ اسرار وضو کے جاننا چاہیے کہ اسرار وضو کے دو قسم ہین ایک ظاہری دوسرے باطنی اسرار ظاہری یہ ہین کہ دستور عالم مین یہ ہی کہ جب کسی بادشاہ یا حاکم کے حضور مین جاتے ہین تو حمام کرتے ہین اور ہاتھ اور پانو دھوتے ہین اور صاف کرتے ہین اور لباس عمدہ پہنتے ہین اور عمامہ یا دستار باندھتے ہین اور خوشبو ملتے ہین تب لیاقت حضوری بادشاہ کی حاصل کرتے ہین تو ایسے احکم الحاکمین رب العالمین ذوالجلال والاکرام کی خدمت مین حاضر ہونیکے واسطے بہت ضرور ہی کہ پہلے اگر حاجت غسل کی ہو غسل کرین اور بوجہ احسن وضو کرین اور مسواک کرین اور کپڑے جو عمدہ میسر ہون پہنین اور عمامہ سر پر رکھین خوشبو بھی اگر میسر ہو لگاوین تب بڑے عجز و انکسار کے ساتھہ جیسا دنیا مین بادشاہون کی خدمت مین آداب شاہانہ کے ساتھہ جاتے ہین بلکہ اس سے بھی زیادہ تعظیم سے اوس بادشاہ حقیقی کی خدمت مین حاضر ہون اور نماز بہت خشوع اور عاجزی کے ساتھہ جیسا بیان آتا ہی ادا کرین اسیواسطے ثیاب بذلہ مین باوجود ہونے اچھے لباس کے اور ننگے بدن اور ننگے سر نماز پڑھنا اور دیکھنا داہنے اور بائین اور فعل عبث کرنا کپڑے یا بدن کے ساتھہ یا انگلی توڑنا یا چارزانو بیعذر بیٹھنا یا انگڑائی لینا نماز مین مکروہ ہی اور جتنے امور کہ موجب قصور آداب و خشوع اور خضوع کے ہین کہ تفصیل اوسکی کتب فقہ مین ہی مکروہ ہین اور جو امور بالکل خلاف ادب کے ہین جیسے کلام کرنا اور کھانا اور پینا اور عمل کثیر کرنا اور سینہ پھیرنا کعبے کی طرف سے اور مثل اسکے سب مفسد صلوۃ ہین اور نماز عمامے کے ساتھہ ستر درجہ فضیلت رکھتی ہی اور جو نماز کہ بے عمامہ ہو پس حیف ہی اون لوگون پر کہ جنکے مذہب مین ایک لنگوٹ باندھے ہوئے نماز جائز ہی اور قصد نماز وہین جاتے اور اسرار باطنی یہ ہین کہ جب بادشاہ مجازی کے سامنے کہ نظر اوسکی فقط ظاہر پر ہی باطن سے کچھہ کام نہین درستی ظاہر کی کرتے ہین تو بادشاہ حقیقی کی حضور مین کہ دانا نہان او آشکارا

اور عالم الغیب والشہادۃ ہی طہارت باطنی بھی بہت ضروری ہے وہ یہ ہے کہ وقت وضو کے یہ ارادہ کرے کہ مین اپنے
دل ورہا تھہ اور پانو اور مُنہ کو سب آلودگی دنیا اور پلیدی گناہ ظاہری مثل حرام کاری اور حرام خواری اور غیبت اور
اور جھوٹھ وغیرہ اور گناہ باطنی مثل بغض اور کینہ اور حسد اور ریا وغیرہ سے پاک کرتا ہون اور تفصیل اسکی یہ ہے کہ جب ارادہ
وضو کا کرے مونہہ قبلے طرف کرکے بلند جگہہ پر بیٹھے اور یہ آیت پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَعُوْذُبِکَ
مِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنِ وَاَعُوْذُبِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ یعنی شروع کرتا ہون مین خدا کے نام
کے ساتھہ کہ مہربان رحم کرنیوالا ہی پناہ مانگتا ہون تجھسے وسوسے شیطانون سے اور پناہ مانگتا ہون تجھسے ای رب
اس سے کہ آوین شیطان نزدیک میرے پھر ہاتھہ پہنچے دست تک تین بار کہ سنت ہی دھووے اور یہ ارادہ کرے کہ ان
پنجون کو ناگرفتنی سے یعنی اوس چیز کے پکڑنے سے کہ لائق پکڑنے کے نہین جیسے کسی نامحرم کا ہاتھہ شہوت سے پکڑ لینا
یا کسی کی چیز بے اجازت لے لینا دھوتا ہون اور پاک کرتا ہون اور یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الْیُمْنَ
وَالْبَرَکَۃَ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ الشُّؤْمِ وَالْھَلَکَۃِ یعنی ای خدا مانگتا ہون مین تجھسے زیادتی اور برکت اور پناہ
چاہتا ہون تجھسے بدبختی اور ہلاکت سے پھر مسواک کرے اور یہ قصد کرے کہ مونہہ کو واسطے تلاوت قرآن اور ذکر اور نماز
کے صاف کرتا ہون پھر تین بار مضمضہ کرے اور اسوقت یہ ارادہ کرے کہ مینے اپنی زبان کو ناگفتنی یعنی اوس بات
کہنے سے کہ لائق کہنے کے نہین ہی جیسے جھوٹھ اور غیبت اور چغل خوری اور فحش اور کلمات کفر سے اور مونہہ کو
ناخوردنی یعنی اوس چیز کے کھانے سے کہ لائق کھانے کے نہین جیسے سود اور رشوت وغیرہ سے دھوتا ہون
اور صاف کرتا ہون اور یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِکَ وَشُکْرِکَ وَتِلَاوَۃِ کِتَابِکَ یعنی
ای اللہ مدد کر میری اوپر ذکر اپنے کے اور شکر اپنے کے اور تلاوت کتاب اپنی کے پھر تین بار ناک مین پانی ڈالے اور یہ قصد
کرے کہ ناک کو ناشنیدنی یعنی اوس چیز کے سونگھنے سے کہ لائق سونگھنے کے نہین اور اس سے کہ کوئی دم بے یاد خدا کے
نکلے پاک کرتا ہون اور یہ دعا کرے اَللّٰھُمَّ اَرِحْنِیْ رَائِحَۃَ الْجَنَّۃِ وَاَنْتَ عَنِّیْ رَاضٍ یعنی ای خدا سونگھا
مجھے بو جنت کی اوس حال مین کہ تو راضی ہو پھر تمام مونہہ تین بار دھووے اور یہ ارادہ کرے کہ مینے اس چہرے اور
آنکھہ کو نادیدنی یعنی اوس چیز کے دیکھنے سے کہ لائق دیکھنے کے نہین جیسے کسی نامحرم پر نظر ڈالنا یا اپنے غیر محرم کو
مونہہ دکھانا ہے واسطے دھوتا ہون اور یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ بَیِّضْ وَجْھِیْ یَوْمَ تَبْیَضُّ وُجُوْہٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْہٌ [illegible]

یعنی ای خدا روشن کر منہ میرا اوس دن کہ روشن ہونگے منہ تیرے دوستون کے پھر داہنا ہاتھ کہنیون سمیت تین بار
دھووے اور یہ ارادہ کرے کہ مین اس ہاتھ کو ناکردنی یعنی اوس کام کرنے سے کہ لائق کرنیکے نہین جیسے قتل
ناحق اور چوری کرنا دھوتا ہون اور یہ دعا پڑھے اللهم اعطني كتابي بيميني وحاسبني حسابا يسيرا
یعنی ای اللہ دے تو نامۂ اعمال میرا داہنے ہاتھ مین میرے اور حساب لے مجھسے آسانی کے ساتھ پھر بائین ہاتھ کو
کہنیون سمیت دھووے اور وہی ارادہ جو داہنے ہاتھ مین کیا ہی یہان بھی کرے اور دعا پڑھے اللهم اني
اعوذ بك ان تعطيني كتابي بشمالي او من وراء ظهري یعنی ای خدا پناہ چاہتا ہون مین
تجھسے اس بات سے کہ دے تو نامۂ اعمال میرے بائین ہاتھ مین یا پیچھے میرے سے پھر تمام سر کا مسح کرے اور
یہ قصد کرے کہ مین دماغ کو خیالات اور اوہام فاسدہ جیسے تکبر اور حسد اور بغض وغیرہ سے پاک کرتا ہون اور
یہ دعا پڑھے اللهم غشني وانزل علي من بركاتك واظلني تحت عرشك يوم لا ظل
الا ظلك یعنی ای خدا چھپا میری تئین اپنی رحمت مین اور نازل کر مجھپر برکات اپنے اور سایہ دے مجھکو نیچے
عرش اپنے کے اوس دن کہ سوا تیرے سایہ کے کوئی سایہ نہو پھر کانون کا مسح کرے اور یہ ارادہ کرے کہ اس
کان کو ناشنیدنی یعنی اوس بات کے سننے سے کہ لائق سننے کے نہین جیسے مزامیر اور غیبت اور فحش سننا پاک
کرتا ہون اور یہ دعا پڑھے اللهم اجعلني من الذين يستمعون القول فيتبعون احسنه یعنی
ای خدا کر مجکو اون لوگون مین سے کہ سنتے ہین بات کو اور پیروی کرتے ہین اچھی بات کی پھر گردن کا مسح کرے اور
یہ ارادہ کرے کہ یا اسیر یہ گردن تیری فرمانبرداری مین حاضر ہی اور یہ دعا پڑھے اللهم فك رقبتي من
النار واعوذ بك من السلاسل والاغلال یعنی ای خدا آزاد کر میری گردن آگ سے اور پناہ مانگتا ہون
مین تجھسے زنجیرون اور طوقون سے پھر داہنا پانون دھووے اور یہ ارادہ کرے کہ اس پاؤن کو نارفتنی یعنی اوس راہ چلنے
سے کہ لائق چلنے کے نہین جیسے چلنا گناہ کیواسطے دھوتا ہون اور یہ دعا پڑھے اللهم ثبت قدمي
على الصراط يوم تزل الاقدام في النار یعنی ای خدا مضبوط کر پانون میرا پل صراط پر اوس دن کہ
پھسلین پانون آگ مین پھر بائین پانون کو دھووے اور وہی ارادہ جو پہلے پانون مین کیا ہی کرے اور یہ دعا پڑھے اللهم
اعوذ بك من ان تزل قدمي على الصراط يوم تزل اقدام المنافقين یعنی ای خدا پناہ

انگتا ہون مین تجھسے اس بات سے کہ پھسلے پانون میرے پل صراط پر اوس دن کہ پھسلین پانون منافقون کے اور جب فارغ ہو
وضو سے یہ کہے أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَ
رَسُولُهُ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِي مِنَ التَّوَّابِينَ وَاجْعَلْنِي مِنَ الْمُتَطَهِّرِينَ وَاجْعَلْنِي مِنْ عِبَادِكَ
الصَّالِحِينَ یعنی گواہی دیتا ہون مین اس بات پر کہ نہین کوئی معبود سوای خدا کے کہ یکتا ہی اور کوئی اوسکا
شریک نہین اور گواہی دیتا ہون اس بات کی کہ محمد بندے اوسکے اور پیغمبر اوسکے ہین ای خدا کر مجھکو توبہ کرنیوالون مین سے
اور کر مجھکو پاکون مین سے اور کر مجھکو نیک بندون مین سے **تنبیہ** چاہیے معنی ان دعاؤن کے دل سے سمجھے اور
جو کوئی ان دعاؤن اور ذکر خدا کے ساتھ وضو کرتا ہی سب بدن اوسکا طاہر ہو جاتا ہی سب گناہون اور خطاؤن سے اور
جو ذکر خدا نہین کرتا سوای اوس بدن کے کہ جس جگہ پانی پہونچتا ہی پاک نہین ہوتا اور بعض کتابون مین لکھا ہی کہ بعد
دھونے ہر عضو کے درود پڑھے اور اگر ہر وقت باوجود وضو کے وضو تازہ کرے تو ثواب زیادہ ہوتا ہی اور نور پر
نور ہی حدیث مین آیا ہی کہ جو کوئی وضو پر وضو کرتا ہی لکھی جاتی ہین واسطے اوسکے دس نیکیان اور جب وضو سے
فارغ ہو تو چاہیے کہ قبلے کی طرف منہہ کرکے کھڑا ہو کے وضو سے جو پانی بچا ہی اوسکو پی لیوے کہ شفا ہی
بیماری سے اور چونکہ خدا کے فضل و کرم سے بسبب وضو کے نجاست حکمی اور گناہون سے پاک و صاف ہوا تو شکرانہ
حق تعالی کا اس نعمت پر مناسب ہی اسواسطے دو رکعت نماز تحیۃ الوضو بہت خشوع کے ساتھہ ادا کرنا
چاہیے حدیث مین وارد ہی حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ کیا
ایسا عمل کرتے ہو تم کہ آواز تمھاری نعلین کی اپنے آگے جنت مین سنی مین نے اونھون نے عرض کیا کہ جب
طہارت کرتا ہون تو کچھہ نماز پڑھتا ہون آپنے فرمایا یہی سبب ہی پس مسلمانون کو چاہیے کہ بعد وضو کچھہ نماز
ضرور پڑھ لیا کرین اور کسی کام مین نہ مشغول ہون ایسی خوشخبری مین داخل ہون **فائدہ** جب مسلمان وضو
کرتا ہی چار فرشتے چادر نور کی اوسپر پھیلا کر کھڑے ہوتے ہین اگر اوسنے تمام وضو مین کوئی کلام دنیا کا نکیا
تو وہ چادر نور کی اوسپر اوڑھا دیتے ہین اور اگر ایک کلام کیا تو ایک فرشتہ چلا جاتا ہی اگر دو کلام کیے دوسرا بھی
چلا جاتا ہی اگر تین کلام کیے تیسرا بھی چلا جاتا ہی اگر چار کلام کیے چوتھا فرشتہ چادر نور کی لیکے چلا جاتا ہی اور
متوضی اوس دولت سے محروم رہتا ہی اسیواسطے لوگون کو چاہیے وقت وضو کے کلام دنیا کا نکرین اور جتنے مستحبات

اور آداب وضو کے ہین کہ اونکی تفصیل کتب فقہ مین ہی لحاظ رکھین اور مکروہات وضو سے بچتے رہین اور
وسوسے شیطانی سے دور رہین حدیث شریف مین وارد ہوا ہی کہ ولہان نام شیطان کا ہی کہ وضو اور طہارت مین
وسوسہ ڈالتا ہی جب وضو سے بوجہ احسن فارغ ہو تب چاہیے کہ نماز وقتی اوسی طرح سے کہ بیان اوسکا کیا جاتا
ہی ادا کرین تو وہ ثواب کہ نماز پڑھنے کے واسطے موعود ہی حاصل کرین بفضلہ وکمال کرمہ

**فصل بیچ فضائل نماز کے بیان مین**

کہ نماز فرض ہی ہر مسلمان عاقل بالغ پر مرد ہو خواہ عورت آزاد ہو یا بندہ اور کوئی شریعت اس سے خالی نہین تھی
اور منکر اوسکا کافر ہی اور تارک اوسکا عمداً بعضون کے نزدیک کافر اور بعضون کے نزدیک فاسق مرتکب گناہ کبیرہ کا ہی اور
اوسکی بہت بزرگی ہی اور سب سے پہلے قیامت کے روز نماز سے پوچھا جاویگا اور قرآن شریف مین بہت تاکید نماز کی آئی ہی
جیسا کہ حق تعالی متقیون کی تعریف نماز کے ساتھ کرتا ہی هُدًى لِّلْمُتَّقِينَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ وَ
يُقِيمُونَ الصَّلٰوةَ یعنی یہ قرآن راہ دکھاتا ہی ڈر والون کو جو یقین رکھتے ہین بن دیکھے اور درست کرتے ہین
نماز کو اور فرمایا ہی وَأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَآتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوا مَعَ الرَّاكِعِينَ یعنی قائم کرو نماز اور
دیا کرو زکوۃ اور جھکو ساتھ جھکنے والون کے اور فرمایا ہی إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَأَقَامُوا
الصَّلٰوةَ وَآتَوُا الزَّكٰوةَ لَهُمْ أَجْرُهُمْ عِندَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ
یعنی جو لوگ ایمان لائے اور عمل نیک کیے اور قائم رکھی نماز اور دی زکوۃ اونکو بدلا انکا ہی اپنے رب کے پاس اور نہ اونپر
ڈر ہی اور نہ وہ غمگین ہونگے اور فرمایا وَأَقِمِ الصَّلٰوةَ إِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهَىٰ عَنِ الْفَحْشَاءِ وَالْمُنكَرِ وَلَذِكْرُ
اللّٰهِ أَكْبَرُ یعنی کھڑی رکھ نماز کو بیشک نماز روکتی ہی بے حیائی سے اور بری بات سے اور اللہ کی یاد ہی سب سے
بڑی اسیطرح اکثر سوا اسکے آیات قرآنی اوپر تاکید اور فضیلت نماز کی دلالت کرتی ہین اور احادیث مین وارد ہوا ہی
کہ فرمایا حضرت نے نماز پنجوقتی اور ایک جمعے سے دوسرے جمعے تک اور ایک رمضان سے دوسرے رمضان تک
کفارے ہین اون گناہون کے جو اسکے درمیان مین ہوتے ہین جب تک بچے رہے بڑے گناہون سے اور
حضرت نے اپنے اصحاب سے فرمایا کہ اگر تم مین سے کسیکے دروازے پر ایک نہر ہو اور وہ اوسمین ہر دن غسل
کیا کرے پانچ مرتبہ پھر اوسمین کچھ چرک باقی رہیگا صحابہ نے عرض کیا کچھ چرک اوسمین نہ رہیگا آپ نے فرمایا یہی مثال ہی
نماز پنجوقتی کی کہ حق تعالی اوسکے سبب سے مٹا ڈالتا ہی گناہون کو حضرت کے زمانہ مین ایک مرد نے ایک عورت

اجنبی کا بوسہ لیا پھر حضرت کی خدمت مین حاضر ہو کر یہ ماجرا بیان کیا یعنی نادم ہوا اور توبہ کی اور تدبیر اوسکے عفو کی پوچھی حضرت نے سکوت توقف فرمایا پس اذان دی گئی اور نماز پڑھی گئی اوس سائل نے بھی حضرت کے پیچھے نماز پڑھی بعد اسکے اللہ تعالی نے نازل کیا وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَیِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ الَّيْلِ اِنَّ الْحَسَنٰتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّاٰتِ یعنی قائم کر تو نماز کو دونون طرف دن مین اور کچھ ساعتون مین رات سے یعنی پنجوقتی نماز پڑھا کر البتہ نیکیان یعنی نمازین دور کردیتی ہین برائیون کو یعنی چھوٹی گناہون کو پس فرمایا حضرت نے کہان ہی سائل عرض کیا اوس نے حاضر ہون آپنے یہ خوشخبری اوسکو سنائی عرض کیا اوس نے یا رسول اللہ یہ خاص میرے واسطے ہی آپنے فرمایا میری سب امت کے واسطے ہی تنبیہ اس حدیث کو سنکر نماز یون کو گناہ پر دلیری نکرنا چاہیے اسواسطے کہ گناہ صغیرہ اصرار سے کبیرہ ہوجاتا ہی قطع نظر اسکے معلوم نہین کہ نماز مرتبہ قبولیت مین واقع ہوئی یا نہین اور ہرگاہ کہ صفت نماز کی یہ ہی کہ بیشک نماز روکتی ہی بیحیائی سے اور بری بات سے اور خبر آیا ہی کہ جسکو کوئی کہ نماز اوسکی بیحیائی اور بری باتون سے نہ بچاوے اوسکو کچھ فائدہ نہو نماز سے سوای دوری کے خدا سے پس بصورت مقبول ہونے نماز کے عذاب گناہ کا علاوہ عائد ہوگا اسواسطے گناہ سے بہت بچنا چاہیے

حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ نے حضرت سے پوچھا کہ کون عمل دوست زیادہ ہی اللہ کے نزدیک آپنے فرمایا نماز اپنے وقت پر پھر کہا اسکے بعد کون عمل ہی فرمایا نیکی کرنا مان باپ کے ساتھ کہا اسکے بعد فرمایا جہاد اللہ کی راہ مین راوی فرماتے ہین کہ اگر مین اور پوچھتا تو آپ اور زیادہ بیان فرماتے اور فرمایا حضرت نے نماز پڑھو پنجوقتی اور روزے رکھو رمضان کے اور ادا کرو زکوة اپنے مالون کی اور فرمان برداری کرو اپنے حاکم کی داخل ہو جنت پروردگار اپنے مین اور فرمایا حضرت نے حکم کرو اپنی اولاد کو نماز کا جبکہ ہوا سات برس کے اور مارو تم اونکو نماز کیواسطے جب ہون دس برس کے اور جدا کرو اونکی خوابگاہون کو یعنی اونکی مت سلاؤ ساتھ حضرت ابی ذرؓ سے روایت ہی کہ ایک روز ایام جاڑے مین حضرت باہر تشریف لیچلے اور پت جھاڑ ہو رہا تھا پس حضرت نے اوس درخت کی دو ڈالیان پکڑین پس پتیان جھڑنے لگین پس آپنے فرمایا ای ابی ذر مینے کہا لَبَّیْكَ یَا رَسُوْلَ اللہ فرمایا جو بندہ مسلمان خالص واسطے خدا کے نماز پڑھتا ہی تو اوس سے گناہ ایسے جھڑتے ہین جیسے پتیان اس درخت کی جھڑتی ہین اور فرمایا کنجی بہشت کی نماز ہی اور فرمایا نماز دین کا ستون ہی اور فرمایا ہرگز نہ داخل ہوگا دوزخ مین جسکو کوئی

پڑھیگا نماز فجر اور عصر کی اور فرمایا گروہ بعد گروہ کے آتے ہین تم مین فرشتے رات اور دن کے اور جمع ہوتے ہین فجر کی نماز مین اور عصر کی نماز مین پس چلے جاتے ہین فرشتے دن کے عصر کے وقت اور رات کے فرشتے فجر کے وقت پس اونکو فرشتون سے اللہ تعالی پوچھتا ہے اور حالانکہ وہ داناتر ہے کہ تمنے کس حال مین میرے بندون کو چھوڑا تو وہ دونون گروہ بیان کرتے ہین کہ ہم اونکو نماز پڑھتے چھوڑ آئے ہین اور جب گئے تھے تب بھی نماز پڑھتے پایا تھا اور فرمایا اگر جانین آدمی کہ کیا فضیلت ہے اذان اور اقامت اور صف پہلی مین پھر جانین اسبات کو کہ یہ چیزین ہمکو بدون قرعہ ڈالے نملین گی تو قرعہ ڈالین اور اگر جانین کیا فضیلت ہے وقت گرمی یعنی ظہر مین تو دوڑین اوسکی طرف اور اگر جانین کیا فضیلت ہے عشا اور صبح مین تو آوین اوسکی طرف دوڑتے ہوئے اور اگرچہ گھٹنیون کے بل ہو یعنی اگر پانون سے نچل سکین تو گھٹنیون ہی سے چلتے ہوئے آئین اور فرمایا جسنے نماز عشا کو جماعت کے ساتھ پڑھا گویا آدھی رات تک قیام کیا اور جسنے صبح کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھی گویا تمام رات نماز پڑھی نقل ہے کہ نماز دین کی تھونی ہے اور اوسمین دس خصلتین ہین زینت مونھہ کی اور نور دل کا اور آرام بدن کا اور انس قبر مین اور جاے نزول رحمت ہے اور کنجی آسمان کی اور گرانی میزان کی اور خوشنودی رب کی اور قیمت جنت کی اور حجاب دوزخ سے پس جسنے قائم کیا اوسکو قائم کیا دین کو اور جسنے ترک کیا اوسکو پس ترک کیا دین کو **فائدہ جلیلہ** جاننا چاہیے کہ قرآن شریف مین سب نماز کے واسطے بہت تاکید ہے خصوصًا نماز وسطی کی بڑی تاکید ہے فرمایا اللہ تعالی نے حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوَاتِ وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى یعنی محافظت کرو نمازون پر اور بیچ والی نماز پر اور تفسیر صلوة وسطی مین اختلاف ہے بعضی صحابہ فرماتے ہین وہ فجر کی نماز ہے اسواسطے کہ وہ دن کی دو نمازون یعنی ظہر اور عصر اور رات کی دو نمازون یعنی مغرب و عشا کے بیچ مین ہے اور بعضے کہتے ہین کہ ظہر کی نماز ہے اسواسطے کہ وہ دن کے بیچ مین ہے اور بعض روایت مین ہے کہ مغرب کی نماز ہے اسواسطے کہ بیچ مین دو نمازون سری یعنی ظہر اور عصر اور دو نمازون جہری یعنی عشا اور فجر کے ہے اور بعضون نے کہا ہے کہ عشا کی نماز ہے اسواسطے کہ وہ دو وتر یعنی مغرب اور وتر کے بیچ مین ہے اور بعضے کہتے ہین کہ جمعہ ہے یا وتر یا چاشت یا عید الفطر یا عید اضحی یا رات کی نماز یا جماعت کی نماز یا خوف کی نماز ہے اور بعضون کے نزدیک نماز غیر معین ہے مثل شب قدر اور ساعت جمعے کے کہ جسمین دعا مقبول ہوتی ہے اور مثل اولیا کے اور اسم اعظم کے کہ حق تعالی نے ان چیزون کو چھپایا ہے اور راز اور حکمت اسکے چھپانے مین یہ ہے کہ لوگ ہر نماز اور

له یعنی جن مین قرأت چپکے پڑھی جاتی ہے

یعنی جن مین قرأت پکار کر پڑھی جاتی ہے

ہر رات اور سب ساعات جمعہ اور سب مسلمانون اور سب ساتھ اللہ سے خبردار رہین اور سب کی محافظت کرین اور اصل مسائل
مذہب امام اعظم کا کہ جس طرف اکثر صحابہ گئے ہین یہ ہے کہ صلوٰۃ وسطی نماز عصر ہے اسواسطے کہ بیچ مین ہے دو نماز رات
اور دو نماز دن مین اور چونکہ یہ وقت عصر اکثر خرید فروخت و معاملہ اور بازار اور ہر کام کی تمامی کا وقت ہوتا ہے اسمین خوف
غفلت کا ہوتا ہے اسواسطے اسکی تاکید زیادہ فرمائی اور حضرت نے فرمایا غزوہ خندق مین جبکہ نماز عصر آپکی فوت ہوگئی
کہ کفار نے ہمکو نماز وسطی یعنی نماز عصر سے باز رکھا اللہ اونکے گھرون اور قبرون کو آگ سے بھرے اور حدیث صحیح مین
آیا ہے کہ جسکی عصر کی نماز قضا ہوگئی تو ایسا ہوا کہ گویا اسکا گھر بار برباد ہوگیا اور مثل اسکے اور احادیث بھی وارد ہوئی ہین
بہرحال ضرور ہے کہ سب نماز کی محافظت کیجائے

## فصل پنجم

وعید چھوڑنے والون نماز کے حدیث صحیح مین وارد ہے کہ فرمایا
حضرت نے واسطہ درمیان بندے اور درمیان کفر کے ترک نماز ہے یعنی ترک نماز کفر تک پہنچاتا ہے اور فرمایا حضرت نے عہد
درمیان ہمارے اور درمیان آدمیون کے نماز ہے جو کوئی اوسکو ترک کرے پس نقض عہد کیا اوسنے اور فرمایا جسنے ترک کیا
نماز کو قصداً پس مقرر کافر ہوا یعنی انجام اوسکا کفر ہے اور حضرت ابی الدرداء نے روایت کیا کہ وصیت کی مجھے خلیل میرے
نے یعنی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ شرک نکرے تو خدا سے اگرچہ مارا اور جلایا جائے تو اور نافرمانی ماں باپ
کی نکر اگرچہ حکم کرین کہ اپنی جورو اور لڑکون اور مال کو چھوڑ دے اور نماز فرض عمداً مت چھوڑ جو کوئی نماز فرض عمداً
ترک کرتا ہے بری ہوتا ہے ذمہ اللہ کا اوس سے اور فرمایا حضرت نے یہ پانچ نمازین فرض کین حق تعالی نے جسنے اچھی
طرح وضو کیا اور اونکو وقت پر پڑھا اور پورا کیا رکوع اور خشوع وعدہ اللہ کا ہے کہ اوسکو بخشش دیگا اور جو کوئی ایسا
نکرے نہین ہے وعدہ اللہ کا چاہے بخشے چاہے عذاب کرے اور فرمایا جو کوئی نماز کی خبرداری کرتا ہے اوسکو نور
اور حجت اور نجات عذاب سے ہووے دن قیامت کے اور جو کوئی خبرداری نکرے اوسکو نہ نور ہووے نہ برہان نہ نجات اور
وہ ساتھ فرعون اور ہامان اور قارون اور ابی بن خلف کے ہوگا نقل ہے کہ جسنے ترک کی نماز یہان تک کہ گذر گیا وقت
اوسکا پھر قضا پڑھی اوسکی عذاب کیا جاویگا دوزخ مین چند حقبے اور حقبہ اسی برس کا ہوگا اور برس تین سو ساٹھ
دن کا کہ ہر دن اوسکا ہزار ہزار برس کا ہوگا پس ایک حقبہ یہان کی برسون سے دو کروڑ اٹھاسی برس کا ہوا معلوم
نہین کہ چند حقبے سے کیا ہووے اللھم احفظنا منہا اور روایت صحیح مین ہے کہ اصحاب رسول اللہ کسی چیز کو ایسا
نجانتے تھے کہ ترک اوسکا موجب کفر کا ہو مگر نماز کو اسیواسطے امام احمد حنبل قصداً تارک نماز کو کافر جانتے ہین اور امام شافعی

حکم اوسکے قتل کا کرتے ہین اور امام ابی حنیفہؒ حکم قید ہمیشہ کا کرتے ہین یہان تک کہ توبہ کرے جب تارک نماز کا
یہ حال ہے پس کسی مسلمان کو روا نہین ہے کہ قصداً نماز ترک کرے **تنبیہ** بہت لوگ کاروبار دنیا اور تلاش
معاش مثل زراعت اور تجارت اور پیشہ اور نوکری سرکار اور حاکمون کے پاس حضوری کا حیلہ کرکے نماز
چھوڑ دیتے ہین اور عذر کرتے ہین کہ ہمکو کام دنیا سے فرصت نہین اگر نماز پڑھین تو کہان سے کھاوین
العیاذ باللہ یہ بیوقوف نہین سمجھتے کہ نماز سے زیادہ بزرگ کوئی کام نہین ہے نماز عقبی کے واسطے ہے اور تلاش
روزی دنیا کے واسطے عقبی باقی ہے دنیا فانی پس کام باقی کو کام فانی پر مقدم کرنا چاہیے اور روزی دینے والا
خدا ہے جو مقدر مین ہے پہونچاویگا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ یعنی مقرر اللہ وہی ہے روزی
دینے والا زور آور مضبوط وَفِي السَّمَآءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ فَوَرَبِّ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اِنَّهٗ
لَحَقٌّ مِّثْلَ مَآ اَنَّكُمْ تَنْطِقُوْنَ یعنی اور آسمان مین ہے روزی تمھاری اور جو کچھ تمسے وعدہ کیا سو قسم ہے
آسمان اور زمین کی البتہ یہ بات برحق تحقیق ہے جیسے کہ تم بولتے ہو اور نماز کے سبب سے کسی کام کا حرج نہین ہو سکتا
یہ سب وسوسہ شیطانی ہے کیا جو لوگ کہ مقید نماز کے ہین اونکے کام کا حرج ہوتا ہے یا اونکو روزی نہین ملتی اور
حاکم حقیقی کی حضوری مقدم ہے حاکم مجازی کی حضوری پر اور جو کوئی خلوص نیت سے موافق مرضی حق کے کام کرتا ہے
خدا اوسکے بھی سب امور پوری کرتا ہے مَنْ لَهُ الْمَوْلٰى فَلَهُ الْكُلُّ یعنی جسکے واسطے مولی ہے اوسکے واسطے
سب ہے اور جو کوئی خدا کو یاد کرتا ہے وہ بھی اوسکو یاد کرتا ہے فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ تو تم یاد رکھو ہمکو
مین یاد رکھون تمکو **فصل ایک** فضیلت نماز کے اور عبادات دوسری سے جاننا چاہیے کہ نماز سردار اور
پیشوا ہے سب عبادات کی اور کوئی عبادت اوسکی بزرگی کو نہین پہونچتی اور بعد درستی ایمان اور عقائد کے
اسی کا رتبہ ہے اسواسطے کہ نماز شروع سے آخر تک بالکل تعظیم حق ہے اور سوای ثنا اور ذکر اور مناجات وغیرہ اور
حضوری خدا کے کوئی امر دوسرا نہین اسیواسطے قرآن مجید مین اسکی بہت تاکید ہے اور حدیث مین وارد ہوا ہے
اَلصَّلٰوةُ مِعْرَاجُ الْمُؤْمِنِيْنَ یعنی نماز معراج ہے واسطے مسلمانون کے نقل ہے شب معراج مین جب
حضرتؐ کو خلعت رخصت عنایت ہوا آپ کو جدائی حضور حق سے کمال ملال ہوا حکم ہوا آپ ملال نکیجیے
آپ کو یہ نماز ایسی نعمت عنایت ہوئی ہے کہ جب اسمین مشغول ہوجیے گا یہی حضوری جو آج ہے حاصل ہوگی اسیواسطے

حضرت نے فرمایا گردانی گئی ٹھنڈک آنکھ میری کی نماز مین اور نماز ایسی عبادت ہے کہ جامع ہے سب عبادات بدنی
اور مالی کی چنانچہ صرف اموال جیسے پانی وضو کا یا کپڑا اوسکے ستر عورت وغیرہ کے بجاے زکوۃ کے ہے اور باز رہنا
کھانے اور پینے بلکہ کلام سے بھی بجاے روزہ کے ہے اور استقبال قبلہ مثل وقوف عرفات کے ہے اور رکوع اور سجود اور قیام
اور قعود بجاے طواف اور سعی درمیان صفا اور مروہ کے ہے اور دفع کرنا شیطان اور وسوسہ نفس کا بجاے جہاد کے ہے اور سوا اسکے
تلاوت قرآن کی اور کلمہ شہادت اور ذکر الٰہی اور دعا سب اسمین موجود ہین اور نماز جامع عبادات کل مخلوق کی ہے چنانچہ
قیام نماز عبادت درختون اور مکانون کی ہے اور رکوع نماز عبادت چوپایون اور پرندون کی ہے اور سجود نماز عبادت
کیڑون مین کی ہے اور قعود نماز عبادت زمین اور پہاڑون کی ہے اور حرکت دوری نماز عبادت ستارون اور
آسمانون کی ہے اور طہارت اور تسبیح نماز ارواح اور فرشتون کی ہے اور اسیطرح نماز شامل عبادات ملائک ہے کہ
بعضے فرشتے حالت سجدے مین ہین بعضے رکوع مین بعضے قیام مین بعضے قعود مین ہین بعضے مشغول
تسبیح بعضے ذکر الٰہی مین مصروف بعضے تلاوت قرآن مجید مین بعضے صف باندھے جماعت کے ساتھ
نماز پڑھتے ہین بعضے علیحدہ عبادات مین مشغول ہین اور انسان کہ اشرف المخلوقات اور خلیفہ حق کی
ہے اسکی عبادت کو کہ نماز ہے جامع جمیع عبادات خلائق کا کیا ہے اسواسطے اسکو نماز مین حکم قیام اور قرات اور
رکوع اور سجود اور قعود اور تشہد اور تسبیح اور ذکر اور دعا اور مناجات کا ہوا تفسیر فتح العزیز مین ذیل تفسیر سورہ کوثر مین
لکھا ہے کہ حق تعالی نے حضرت کو حوض کوثر عطا کیا اور اس نعمت کے شکر کرنے کے واسطے نماز پڑھنے کا حکم کیا ہر چند
شکر کے مقام پر جو عبادت کرے مقبول ہے لیکن یہ نماز ایسی عبادت ہے کہ دنیا مین نمونہ کوثر کا ہے اسواسطے کہ جو اوصاف
حوض کوثر مین ہین نماز مین موجود ہین چنانچہ پانی کوثر کا شہد سے زیادہ شیرین اور دودھ سے زیادہ سفید برف
سے زیادہ سرد مسکے سے زیادہ نرم ہے اور گردا گرد اسکے درخت مرین اُگے ہین اور آبخورے سونے اور چاندی
کے آسمان کے تارون کے مانند اوس حوض کے کنارون پر چنے ہین اسیطرح نماز مین ہے مناجات پروردگار کی
شہد سے زیادہ شیرین اور انوار غیبی کہ اسمین چمکتے ہین دودھ سے زیادہ سفید ہین اور یقین کہ اوس سے حاصل ہوتا ہے
برف سے زیادہ سرد ہے اور جو لطف اور چین نماز پڑھنے والے پر نازل ہوتا ہے مسکے سے زیادہ نرم ہے اور حسن اور آداب
کہ اوسکو گھیرے ہوئے ہین اور زندگی معنوی کی سرسبزی کے نشان ہین مانند درختون کے ہین اور ذکر اور تسبیح

کہ ہر رکن مین مقرر ہین مانند چاندی سونیکے برتنون کے ہین کہ محبت الٰہی کی شراب گھونٹ گھونٹ انسے باطن مین
جاتی ہے اور شوق کی پیاس کو تسکین بخشتی ہے بس ہر حال نماز افضل عبادات ہے اسی واسطے ہر دن اور رات مین پانچ نماز
کا حکم ہے بخلاف روزہ کے کہ سال مین ایکبار اور زکوٰۃ کے ایک مہینے کا اور حج عمر مین ایکبار فرض ہین

**فصل ۱۱ بیچ بیان کیفیت فرض ہونے نماز کے**

پوشیدہ نرہے کہ قبل نبوت کے عادت شریف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ تھی کہ توشہ چند روز کا
ساتھ لیکر غار حرا مین واسطے عبادت اور ثنا اور تسبیح حق کے کہ آپکو بزرگی کا شغف بطور دین ابراہیمی کے معلوم تھا
تنہا تشریف لیجاتے تھے اور وہان قریب مہینے کے رہکر پھر دولتخانے مین تشریف لاتے پھر دو ایک روز کے بعد تشریف
لیجاتے جب زمانہ نبوت کا قریب پہنچا ایک روز اوس غار سے باہر تشریف لاکے واسطے دھونے ہاتھ اور پانون کے کنارے
پانی کے تشریف رکھتے تھے کہ ناگاہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے پکارا یا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت نے اوپر دیکھا
کوئی نظر نہ آیا دوسری بار اور تیسری بار بھی اسیطرح کی آواز آئی آپ نے متحیر ہوکے بائین اور داہنے دیکھا کہ یکبار
ایک شخص نورانی نے مثل آفتاب روشن کے ایک تاج نورانی سر پر رکھے ہوئے اور حلہ سبز براق پہنے ہوئے
بصورت آدمی کے حضرت کے پاس پہونچکر حضرت سے کہا کہ پڑھ آپ نے فرمایا مین کچھ پڑھا نہین ہون اوس بزرگ نے
پھر کہا پڑھ اور حضرت کو بغل مین لیکر بقوت تمام دبایا کہ حضرت کے جسم مبارک مین عرق نکل آیا تین بار ایسا ہی کیا
پھر کہا اقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِي خَلَقَ پانچ آیت تک حضرت نے ان آیات کو یاد کر لیا پھر اونھین بزرگ
نے بعد تعلیم ان آیات کے پاؤن اپنا زمین پر مارا چشمہ پانی کا جاری ہوا حضرت کو طریقہ طہارت اور وضو اور استنجے کا سکھایا
اور دو رکعت نماز تعلیم کی اور سورۂ فاتحہ بھی سکھائی تا نماز مین پڑھا کرین پھر زمانہ معراج تک دو وقت کی نماز یعنی
فجر اور عصر کی فرض رہی چنانچہ حق تعالیٰ فرماتا ہے وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِيِّ وَالْإِبْكَارِ یعنی اور پاکی بول
اپنے رب کی خوبیان شام کو اور صبح کو پھر جب حضرت بارھوین برس نبوت کے پہنچے کی رات سترھوین رمضان
کو ڈیڑھ برس پہلے ہجرت کے شب معراج مین تشریف لیگئے وہان پانچ وقت کی نماز فرض ہوئی اور کیفیت اسکی
فرضیت کی یون ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ شب معراج مین مجھ پر ہر روز پچاس وقت کی نماز فرض ہوئی جب مین وہان
سے لوٹا حضرت موسیٰ پر گذر ایس حضرت موسیٰ نے پوچھا کہ آپکے واسطے کیا حکم ہوا آپ نے فرمایا مجکو ہر روز پچاس
نماز کا حکم ہوا حضرت موسیٰ نے فرمایا کہ آپ کی امت کو ہر روز پچاس وقت کی نماز کی طاقت نہین قسم خدا کی تقرر پہلے

آزمایا آپکے پہلے آدمیون کو اور کوشش کی بنی اسرائیل کے ساتھ خوب کوشش پس آپ پھر جائیے اپنے رب کے
پاس اور اپنی امت کے لیے تخفیف طلب کیجیے حضرت فرماتے ہین مین حضور رب العزت مین لوٹ گیا پس حق تعالی نے
دس نماز کم کی پھر آیا موسی کے پاس پھر حضرت موسی نے وہی بات فرمائی پھر مین لوٹ گیا پھر دس کم کی اسی طرح ہین ہر بار
حضرت موسی کے پاس آتا تھا اور وہ وہی بات فرماتے تھے اور ہر بار حق تعالی دس نماز کم کرتا تھا یہان تک
کہ دس نماز باقی رہ گئی پھر حضرت موسی نے وہی بات فرمائی پھر مین حضور باری تعالی مین گیا پھر حکم پانچ وقت
کی نماز کا ہوا پھر آیا حضرت موسی کے پاس اونھون نے پوچھا اب کیا حکم ہوا کہا مینے پانچ وقت کا حکم ہوا حضرت
موسی نے فرمایا کہ آپ کی امت پانچ نماز کی بھی طاقت نہین رکھتی اور مقرر مینے آدمیون کو آزمایا ہے اور بنی اسرائیل
کی بہت کوشش کی پس آپ پھر تشریف لیجائیے اپنے رب کے پاس اور تخفیف چاہیے حضرت فرماتے ہین مینے
کہا کہ سوال کیا مینے اپنے رب سے یہان تک کہ شرماتا ہون ولیکن مین اب راضی ہون حکم رب پر اور مانتا ہون
اوسکے امر کو پھر جب چلا مین پکارا ایک پکارنیوالے نے کہ پورا کرلیا مینے فرض اپنا اور تخفیف کی بندون سے یعنی
ثواب مین وہی حکم پچاس کا باقی ہے اور عمل مین تخفیف کردی ہے سو اسواسطے کہ حق تعالی فرماتا ہے مَن جَآءَ بِالحَسَنَةِ
فَلَهٗ عَشرُ اَمثَالِهَا یعنی جو کوئی لایا ایک نیکی تو اوسکو ہے اوسکے دس برابر یعنی ایک نیکی کی عوض مین دس
نیکی کا ثواب ملتا ہے پس اس حساب سے پانچ نماز پچاس نماز کا حکم رکھتی ہین ثواب مین واللہ اعلم بمرادہ **فائدہ**
جاننا چاہیے کہ یہ نماز پانچ وقت کی اوپر پانچ انبیا کے فرض تھی اور انکے ہر ایک کے یہان ایک ایک وقت
کی نماز نہایت بزرگی رکھتی تھی نماز صبح حضرت آدم پر اور ظہر حضرت ابراہیم پر اور عصر حضرت یعقوب پر اور
مغرب حضرت داؤد پر اور عشا حضرت یونس پر فرض تھی اور ہمارے حضرت چونکہ جامع اوصاف سب انبیا
کے تھے آپ کی امت پر یہہ پانچون وقت فرض ہوئے اور بعض کتابون مین ہے کہ عشا کی نماز سوای حضرت کے کسی نبی پر
فرض نہین ہوئی پھر جب تک آپ نے مکہ معظمہ مین تشریف رکھی دو دو رکعت ہر وقت فرض تھی سوای مغرب کے کہ اسمین تین
فرض تھی جب مدینے مین ہجرت کرکے تشریف لیگئے وہان ظہر اور عصر اور عشا مین دو دو رکعت خالی بدون قراءت
کے زیادہ کین اور فجر اور مغرب کو بدستور باقی رکھا اور سفر مین سوای مغرب کے وہی حکم قدیم باقی رہا **سوال** اسمین
کیا سر ہے کہ حضرت نے دو دو رکعت زیادہ کین **جواب** چونکہ نماز فرض عبادت عمدہ ہے اور دو رکعت یہ تھی اسواسطے

دو اور زیادہ کیون **جواب** دوسرا یہ کہ اصل مقصود نماز سے حضور قلب ہی تو شاید اگر دو رکعت مین حضور نہ حاصل ہو بارے دو رکعت اخیر مین یہ بات حاصل ہو کہ اوسی سبب سے کل نماز مقبول ہو جائے **سوال** دو دو رکعت سے زیادہ کیون نکی **جواب** تا زیادتی فرع کی اوپر اصل نماز کے کہ دو رکعت ہی لازم نآوے **سوال** کے ہی مین کیون نہ زیادہ کیا **جواب** ابتدای اسلام مین لوگون پر شاق ہوتی جب اسلام قوی ہوا اور مسلمان طرف عبادات کے راغب ہوئے تب حضرت نے زیادہ کیا **سوال** فجر مین کیون نہ زیادہ کیا **جواب** درمختار مین لکھا ہی کہ اوسمین حکم طول قرارت کا ہی اسی وجہ سے اوسمین نہ زیادہ کیا **جواب** دوسرا یہ کہ وہ وقت نوم اور غفلت کا ہی اغلب یہ ہی کہ جاگنے مین دیر ہو جائے تو دو رکعت جلدی ادا کر لیگا اور اگر چار رکعت پڑھے اور اوس عرصے مین آفتاب طلوع کرے تو دو رکعت بھی ہاتھ سے جائے **سوال** نماز مغرب مین مکے اور مدینے اور سفر مین بدستور تین ہی رکعت باقی رہین اسمین کیا سر ہی **جواب** درمختار مین لکھا ہی کہ نماز مغرب وتر ہی دن کی جیسے بعد عشا کے وتر ہی رات کی **سوال** وقت مغرب رات مین داخل ہی اسیواسطے اسوقت روزہ افطار کرتے ہین نماز مغرب وتر دن کی کیونکر ہو سکتی ہی **جواب** حقیقت مین وقت مغرب رات مین داخل ہی لیکن بنظر بعض آثار آفتاب کے مثل شفق اور روشنی وغیرہ کے مجازاً دن مین بھی داخل ہی **سوال** دو رکعت اخیر مین قرارت کیون فرض نہوئی **جواب** تا فرق ہووے درمیان اصل و فرع کے لیکن سنت یہ ہی کہ فقط سورہ فاتحہ دو رکعت اخیر مین آہستہ پڑھے اور اگر تین بار سُبحَانَ اللہِ کہے یا اسقدر ساکت رہے تو بھی جائز ہی **سوال** مسافر کے واسطے کیون وہی حکم قدیم دو رکعت کا باقی رہا **جواب** بنظر خوف دشمنون اور مشقت و تکلیف مسافرون کے حدیث مین وارد ہی سفر ایک ٹکڑا ہی عذاب کا **سوال** جس سفر مین خوف اور مشقت نہو وہان نماز پوری پڑھے **جواب** سفر مین خوف و مشقت ہو خواہ نہو جو کچھ خدا اور رسول نے مقید اور احسان کیا اپنی طرف سے اوسکو رد کرنا معصیت ہی

## فصل تیرھوین بیان ثبوت فرض نماز پنجوقت قرآن مجید سے

جاننا چاہئے جو لوگ کہ ناواقف ہین اکثر کہتے ہین کہ یہ پانچ وقت قرآن مجید سے کہان ثابت ہین حالانکہ قرآن مجید مین کئی مقام سے ثبوت نماز پنجوقتی کا ہوتا ہی پہلی آیت اَقِمِ الصَّلٰوۃَ طَرَفَیِ النَّہَارِ وَ زُلَفًا مِّنَ الَّیْلِ یعنی کھڑی کر نماز کو دونون طرف دن کے اور کچھ ٹکڑون رات کے **ف** دن کی دو طرف

صبح اور پچھلا دن ہی صبح سے فجر کی نماز اور پچھلے دن سے ظہر اور عصر کی نماز اور کچھ رات سے مغرب اور
عشا مراد ہی دوسری آیت أَقِمِ الصَّلٰوةَ لِدُلُوكِ الشَّمْسِ إِلٰى غَسَقِ اللَّيْلِ وَقُرْآنَ الْفَجْرِ یعنی
کھڑی رکھ نماز سورج ڈھلنے سے رات کے اندھیرے تک اور قرآن پڑھنا فجر کا **ف** سورج ڈھلنے سے
رات کے اندھیرے تک اس سے چار نمازین یعنی ظہر اور عصر اور مغرب اور عشا ثابت ہوئی اور قرآن پڑھنا فجر کا اس سے
نماز فجر کی ثابت ہوئی تیسری آیت وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوبِهَا
وَمِنْ آنَاءِ اللَّيْلِ فَسَبِّحْ وَأَطْرَافَ النَّهَارِ لَعَلَّكَ تَرْضٰى یعنی اور پڑھتا رہ خوبیان اپنے رب
کی سورج نکلنے سے پہلے اور ڈوبنے سے پہلے اور کچھ گھڑیون مین رات کی پڑھا کر اور دن کی حدون
پر شاید تو راضی ہوگا **ف** سورج نکلنے سے پہلے فجر کی نماز اور ڈوبنے سے پہلے عصر کی نماز اور کچھ
گھڑیون مین رات کی مغرب اور عشا اور دن کے حدون پر ظہر کی نماز مراد ہی چوتھی آیت فَسُبْحَانَ اللّٰهِ حِينَ
تُمْسُونَ وَحِينَ تُصْبِحُونَ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَعَشِيًّا وَحِينَ تُظْهِرُونَ
یعنی سو پاکی بیان کرو اللہ کی جب شام کرو اور جب صبح کرو اور اوسی کو خوبی ہی آسمان اور زمین مین اور پچھلے وقت
اور جب دوپہر ہو **ف** حضرت عبداللہ بن عباس سے روایت ہی کہ یہ آیت جامع ہی پانچون نماز کی جب شام
کرو اس سے مراد مغرب اور عشا ہی اور جب صبح کرو اس سے مراد فجر ہی اور پچھلے وقت سے مراد عصر ہی اور جب دوپہر ہو اس سے
مراد ظہر ہی **سوال** اس مین کیا سر حکمت ہی کہ پانچ نمازین انھین پانچ وقتون خاص مین مقرر ہوئین اسکے
خلاف کیون نہوئین **جواب** اسکا یہ ہی کہ یہ اوقات ایسے ہین کہ انمین بندون کے کام دنیا کا کچھ حرج نہین
کہ اپنے کامون کا عذر پیش لاوین اور اونکی حضوری مین بسبب تعلق کام کے خلل واقع ہو مثلا وقت صبح کے قبل
طلوع آفتاب کے سب انسان اور چوپائے اور پرند سوئے گئے کے یا وہ آدمی کہ شغل اوسکے ہین جاگتے ہین تو بس
جب خواب سے اوٹھے وضو کرکے کہ عادت انسان کی بھی صبح کیوقت ہاتھ اور مونہہ دھونے کی ہوتی ہی نماز پڑھے
اور یاد مولی کی کرے پھر دوپہر تک مہلت ہے اپنے کاروبار مین مشغول رہے چاہے کام دنیا کا خواہ دین کا کرے
دوپہر کو آرام کرے پھر ظہر کے وقت اوٹھکر نماز پڑھے بعد اوسکے عصر تک فرصت ہی عصر کا وقت البتہ
آزمائش کا ہی اسواسطے کہ اوسوقت کاروبار بازار اور سوداگری کا پیش آتا ہی اور سب کام کی تمامی کا وقت ہوتا ہی

اسیواسطے اسکو صلوة وسطی کہتے ہین اور اوسکی تاکید اور ثواب زیادہ ہی پہر جب شام کو کام دنیا سے فارغ ہو نماز
مغرب کی پڑہ لے اس درمیان مین اور جو کچھ حاجت بشری ہووے اوس سے فارغ ہو کے جب سونے کا وقت آوے
نماز عشا کی پڑہ کر سو رہے غرض کسی وقت مین کچھ حرج کاروبار کا متصور نہین **جواب** دوسرا یہ ہی کہ ان
ہر پانچ وقتون مین ایک سر ہی مثلاً صبح کے وقت جب جاگے کہ مشابہ موت کی ہی اوٹھین یاد کرین کہ اسی
طرح محشر مین قبرون سے اوٹھنا ہوگا اور یہ یاد کر کے خدا کی طرف رجوع ہون یعنی نماز پڑھین اور ظہر کے وقت
سے دھوپ اور گرمی کی ہوتی ہی اور آفتاب سر پر آجاتا ہی اوسوقت میدان محشر کو یاد کرین کہ آفتاب ایک میل
پر ہوگا اور شدت گرمی کی ہوگی یاد کر کے خدا کی طرف رجوع ہون اور اوسکی عبادت کرین اور عصر کہ وقت تمامی
دن کا ہی یاد کرین کہ اسیطرح ایک وقت عمر دنیا کی بھی تمام ہو جائیگی اور قیامت آجاویگی یہ یاد کر کے خدا کی طرف
متوجہ ہون اور اوسکی طاعت کرین اور مغرب کا وقت نمونہ ہی قبر کا کہ جب منکر نکیر قبر مین میت کو اوٹھاتے ہین تو اسکو
وقت مغرب کا معلوم ہوتا ہی اسیواسطے جو آدمی کہ نمازی ہو وہ منکر نکیر سے کہتا ہی کہ چھوڑ دو مجکو مین نماز
پڑہ لون تو یہ حالت قبر کی یاد کر کے خدا کی طرف رجوع ہو اور نماز پڑھے اور عشا خواب کا وقت ہی اور خواب موت
سے مشابہ ہی یاد کرین کہ جب موت آویگی ایسی ہی حس و حرکت سے غافل ہو جائینگے یہ تصور کر کے خدا کی طرف متوجہ ہون
اور یاد حق کرین اور جب ان اوقات مین یہ سو ریاد کر کے خدا کی یاد کرینگے تو خدا کے فضل سے امید کامل ہی کہ جب
وہ اوقات یعنی وقت بعث و حشر اور قیامت اور قبر اور موت کے ہین موجب عادت اپنی کے خدا کو نہ بھولینگے اور یہ بات
موجب مغفرت اور بخشایش کی ہوگی واللہ اعلم بالصواب **فصل ۱۳** بیچ بیان اوقات مستحب نماز کے وقت مستحب فجر کا
جب روشنی پھیل جاوے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ روشنی مین پڑھو نماز صبح کی کہ اسمین بڑا اجر ہی اور نماز ظہر کی جاڑے مین اول
وقت مستحب ہی کہ دن چھوٹا ہوتا ہی اور گرمی مین جب ٹھنڈا وقت ہو حضرت صلعم نے فرمایا ٹھنڈے مین پڑھو نماز ظہر کی
کہ شدت گرمی کی لپٹ ہی دوزخ کی اور عصر مین ہمیشہ تاخیر مستحب ہی تا نفل پڑھنے کی وسعت رہے کہ بعد عصر کے
نفل مکروہ ہی اور مغرب مین ہمیشہ جلدی مستحب ہی مگر روزہ دار کے اور عشا ہمیشہ تہائی رات گئے مستحب ہی اور
بدلی کے دن عصر مین جلدی چاہیے کہ احتمال غروب آفتاب کا ہی اور مغرب مین تاخیر چاہیے تا احتمال باقی
ہونے آفتاب کا نرہے اور عشا مین جلدی چاہیے تا لوگون کو تکلیف نہو **فصل ۱۴** بیچ بیان فضائل اور اسرار

اذان کے پوشیدہ نہ رہے کہ اذان سنت مؤکدہ ہی اور یہ خاص اسی امت کیواسطے ہی اور بدون اذان اور اقامت کے نماز
مکروہ ہوتی ہی اور ثبوت اسکا قرآن مجید سے ہوتا ہی چنانچہ بعض یہود اور مشرکین اذان سنکے ہنستے تھے تب حق تعالے
نے آیت نازل فرمائی وَاِذَا نَادَیْتُمْ اِلَی الصَّلٰوۃِ اتَّخَذُوْهَا هُزُوًا وَّلَعِبًا ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ
لَّا يَعْقِلُوْنَ یعنی اور جسوقت پکارو تم طرف نماز کے ٹھہراوین اوسکو ہنسی اور کھیل یہ اسواسطے کہ وہ لوگ بے عقل
ہین اور فضائل اذان اور موذن کے بہت حدیثون سے ثابت ہین چنانچہ حضرت صلعم نے فرمایا موذن دراز گردن ہونگے قیامت کے
دن یعنی امید زیادہ رکھتے ہونگے خدا کی درگاہ سے اور فرمایا آواز موذن کی نہین سنتا کوئی جن اور انس اور کوئی شی
مگر یہ کہ گواہی دیگا واسطے اوسکے دن قیامت کے اور فرمایا جو کوئی سات برس متواتر طلب ثواب کے واسطے اذان کہے لکھا
جاویگا واسطے اوسکے خلاص دوزخ سے اور فرمایا خوش ہوتا ہی پروردگار اوس چرانیوالے بکری سے جو چوٹی پہاڑ پر
کہ اذان دیتا ہی اور نماز پڑھتا ہی پس فرماتا ہی حق تعالی دیکھو میرے بندے کو کہ اذان دیتا ہی اور قائم کرتا ہی نماز اور ڈرتا ہی
مجھسے مقرر بخشا مینے اوسکو اور داخل کیا مینے جنت مین اور فرمایا تین شخص قیامت کے دن ٹیلے مشک پر ہونگے غلام
کہ ادا کیا حق خدا کا اور حق اپنے مولی کا اور مرد کہ امامت کی ایک قوم کی اور وہ اوس سے راضی ہین اور مرد کہ اذان
دیتا ہی واسطے نماز پنجوقتی کے ہر دن اور رات اور فرمایا نہین رد ہوتی دعا درمیان اذان اور اقامت کے اور نقل ہی
جو کوئی بارہ برس اذان کہے واجب ہوگی واسطے اوسکے جنت اور لکھا جاویگا ہر دن واسطے ہر اذان کے ساٹھ نیکی اور
واسطے ہر اقامت کے تیس نیکی اور فرمایا حضرت صلعم نے جب اذان ہوتی ہی واسطے نماز کے تو پیچھے بھاگتا ہی شیطان اور اوسکو
گوز ہوتا ہی کہ اوس سبب سے نہین سنتا اذان کو بعد اذان کے پھر آتا ہی یہان تک کہ جب اقامت کہی گئی تو پیچھے
بھاگتا ہی جب تمام ہوئی اقامت پھر آتا ہی اور وسوسہ ڈالتا ہی نمازیون کے دل مین اور کہتا ہی فلانی بات
یاد کر اور فلانی بات یاد کر اوسکو یاد نہین یہان تک کہ وہ شخص نہین جانتا کسقدر پڑھا **سوال**
کیا سبب ہی کہ شیطان اذان سے بھاگتا ہی اور نماز مین کہ افضل ہی اوسمین وسوسے ڈالتا ہی **جواب**
اذان مین احتمال ریا کا نہین ہی اور غفلت نہین ہوتی وقت کہنے اذان کے بخلاف نماز اور قرآن
کے کہ اوسمین نفس حاضر ہوتا ہی پس کھولتا ہی شیطان دروازہ وسوسے کا **جواب** دوسرا اذان
مثل کوتوال کے ہی اور نماز مثل بادشاہ کے اور دستور ہی کہ چور اور رہزن جسقدر کہ کوتوال سے ڈرتا ہی

بادشاہ سے نہیں ڈرتا **فائدہ** جب مسلمان شروع اذان سنے چاہیے کہ کہے جلّ شانہٗ یعنی بڑی ہے شان
اوسکی پھر جواب اذان کا دے یعنی جو کچھ موذن کہے آپ بھی وہی کہے مگر جب موذن حیّ علی الصلوٰۃ
اور حیّ علی الفلاح کہے چاہیے سننے والا جواب دے لاحول ولا قوۃ الا باللہ یعنی نہیں پھر سکتا
گناہ سے اور نہ قوت ہے نیک کام کرنے کی مگر اللہ کی مدد سے اور صبح کے وقت جب موذن الصلوٰۃ خیر
من النوم کہے سننے والا کہے صدقت و بررت یعنی سچ کہا تو نے اور نیک کہا تو نے اور
اقامت میں بھی چاہیے مثل اذان کے جواب دے اور جب قد قامت الصلوٰۃ کہے یعنی مقرر قائم ہوئی نماز
سننے والا کہے اقامہا اللہ و ادامہا یعنی قائم رکھے اللہ نماز کو اور ہمیشہ رکھے اللہ اوسکو
اور جب اذان سے فارغ ہو دعا اذان کی کہ آگے آتی ہے پڑھے اور معنی الفاظ اذان کی تفصیل آگے بیان
کیے جائینگے حدیث میں وارد ہے کہ ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ موذن ہم پر بزرگی رکھتے ہیں حضرت نے فرمایا
جو کچھ موذن کہے تم بھی کہو جب تمام کر دو پس جو کچھ مانگو گے پاؤ گے حضرت ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ ہم
تھے ساتھ حضرت کے پس کھڑے ہوئے بلال اذان کہنے کے لیے جب فارغ ہوئے حضرت نے فرمایا جو کوئی مثل
اسکے کہے خلوص سے یعنی جواب اذان کا دے داخل ہوگا جنت میں اور فرمایا حضرت نے جو کوئی بعد اذان سننے
کے یہ کہے اللّٰہم ربّ ہذہ الدعوۃ التامۃ والصلوٰۃ القائمۃ آت محمدن الوسیلۃ
والفضیلۃ وابعثہ مقاما محمودن الذی وعدتہ یعنی ای خدا صاحب اس دعا
پوری کا اور نماز قائم کا دے تو محمد کو وسیلہ اور بزرگی اور اوٹھا اونکو مقام محمود میں کہ وعدہ کیا ہے تو نے واجب ہوئی
واسطے اوسکے شفاعت میری دن قیامت کے **فائدہ** فقہا نے لکھا ہے کہ جب اذان سنے جواب دے اور قدم نہ اوٹھاوے بھی
در یعنی مومن کے ساتھ مسجد کی طرف واسطے نماز کے روانہ ہو اور جس کام میں ہو اوسکو چھوڑ دے بزرگان دین کا یہ حال
تھا کہ بعضے ونمیں کام لوہار کا کرتے اور جو ہتوڑا اوٹھاتے اور اذان سنتے پھر اوسکو پیچھے نہ مارتے اور جو کوئی
کام موچی کا کرتا اور سوا چمڑے میں ڈالتا اور اذان سنتا پھر نہ نکالتا اور مسجد کی طرف روانہ ہوتا اور آواز اذان سے
ندائی قیامت یاد کرتے اور جانتے جو کوئی آواز اذان پر دوڑیگا اوسکو قیامت کی منادی سے سوای خوشخبری کے کچھ
نہ پہنچیگا اور اگر اپنے دل کو آواز اذان سے خوش پاوے یقین سمجھے کہ قیامت کی آواز سے ایسے ہی خوش ہونگے **فائدہ**

سبب شروع ہونے اذان کے دو ہین پہلا یہ کہ جب حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم شب معراج کو بیت المقدس
مین تشریف لیگئے وہان حضرت جبرئیل نے اذان اور اقامت کہی اور حضرت نے امامت پیغمبرون کی کی دوسرا یہ کہ عبد اللہ
بن زید سے روایت ہی کہ جب حضرت نے سنکھ بجانے کا حکم دیا تاکہ لوگ نماز کے لیے جمع ہون در حالیکہ مین سوتا تھا گویا خواب
مین تھا کہ ایک شخص سنکھ لیے ہوئے میرے پاس گذرا مین نے کہا ای بندے خدا کے اسکو تو بیچیگا اوس نے کہا کیا کروگے مینے
کہا اس سے ہم نماز کی طرف لوگون کو بلاوینگے تب اوس نے کہا مین تمکو ایک چیز اس سے بہتر بتلاؤن مینے کہا بہت خوب
تب اوس نے اذان اور اقامت تعلیم کی جب صبح ہوئی مین حضرت کی خدمت مین آیا اور یہ خواب بیان کیا آپ نے فرمایا
یہ خواب سچا ہی اگر اللہ نے چاہا پس اوٹھ اور سکھا دے بلال کو جو کچھ کہ دیکھا ہی تو نے تا اذان کہے اسواسطے کہ آواز
اوسکی بلند ہی تیری آواز سے پس مین کھڑا ہوا اور بلال کو سکھاتا تھا اور بلال اذان کہتے تھے پس حضرت عمر نے
اپنے گھر سے اذان سنی تو نکلے اپنی چادر کھینچتے ہوئے اور کہنے لگے یا رسول اللہ قسم ہی اوسکی کہ آپ کو نبی
برحق کیا ہی مینے خواب مین دیکھا مثل اسکے کہ دیکھتا ہون حضرت نے فرمایا اللہ ہی کیواسطے سب حمد ہی اور یہ پہلے سال
ہجرت سے واقع ہوا **تتمہ** حدیث مین آیا ہی کہ موذن حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت مین آپکے پاس آیا
تاکہ نماز صبح سے آگاہ کرے آپکو سوتے پایا اوس نے کہا الصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ حضرت عمر نے حکم کیا کہ اس
کلام کو اذان صبح مین داخل کرے **فائدہ عجیبہ** کنز العباد مین لکھا ہی جو پہلے موذن کہے اَشْهَدُ اَنَّ
مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ تو سننے والا کہے صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ یعنی رحمت بھیجے خدا اوپر تمہارے
یا رسول اللہ جو دوسری بار کہے تو یہ کہے قُرَّۃُ عَیْنِیْ بِكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ یعنی ٹھنڈک آنکھ میری کی
تجھسے یا رسول اللہ پھر ناخن دونون انگوٹھون کو آنکھ پر رکھے اور یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنِیْ بِالسَّمْعِ
وَالْبَصَرِ یعنی ای اللہ نفع دے مجکو سننے اور دیکھنے سے اور اصل اسکی قصص الانبیا اور مونس الابرار مین لکھی ہی
خلاصہ اسکا یہ ہی کہ آدم علیہ السلام مشتاق ہوئے دیدار محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جنت مین اور طلب کیا دیدار
آنحضرت کا پس ظاہر کیا حق تعالی نے نقشا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا بیچ دونون ناخن آدم علیہ السلام مین مثل آئینے کے
پس چوم لیا حضرت آدم نے دونون ناخن اپنے کو اور آنکھون پر لگایا پس ہو گئی اصل اسکی اولاد کے لیے
**سوال** کیا سبب اور حکمت ہی کہ اذان مین پہلے چار بار اللہ اکبر اور پھر دو دو مرتبہ اور کلمات اور اخیر مین فقط لا الہ الا اللہ

بدون محمد رسول اللہ کے کہتے ہین **جواب** توحید اور عبادت خدا کی موقوف ہی اوپر جاننے چار صفت اللہ
کے علم اور قدرت اور رحمت اور شرف کے پس چار بار اللہ اکبر کہنا ان چارون صفت کی طرف اشارہ ہی یعنی اوسکے یون
ہین اَللّٰهُ اَكْبَرُ یعنی اللہ بہت بڑا ہی از روی علم کے اَللّٰهُ اَكْبَرُ یعنی اللہ بہت بڑا ہی از روی قدرت کے اَللّٰهُ
اَكْبَرُ یعنی اللہ بہت بڑا ہی از روی رحمت کے اَللّٰهُ اَكْبَرُ یعنی اللہ بہت بڑا ہی از روی شرف کے جب ان صفات کے
ساتھہ خدا کو جانا اور یاد کیا تب اوسکی توحید معلوم ہوئے اور توحید دو قسم ہی ایک توحید وجود مین دوسری توحید در عبادت
مین پھر اوسکو ان دونون توحید کے ساتھہ یاد کیا اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یعنی گواہ ہون مین
اسکا کہ نہین کوئی خدا موجود سوا اللہ کے اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یعنی گواہ ہون مین اسکا کہ نہین
کوئی خدا مستحق عبادت کے سوای اللہ کے جب اوس معبود کو ان اوصاف کے ساتھہ جانا اور رسائی اوسکی
حضور تک نہین ہوسکتی تو ایک واسطہ یعنی رسول چاہیے کہ اوسکے وسیلے سے طریق اوسکی عبادت کا معلوم
ہو اور رسول کی دو صفت ہین ایک تو کہ فقط پیغام پونہچاوے اور دوسری یہ کہ خلق حقیقی تک پونہچاوے تو رسول کو
دونون صفت کے ساتھہ یاد کیا اور کہا اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ یعنی گواہ ہون مین اسکا کہ محمد رسول اللہ
کے ہین کہ پیغام حق کا پونہچاتے ہین اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ یعنی گواہ ہون مین اسکا کہ محمد رسول اللہ
کے ہین کہ حق تک پونہچاتے ہین پس لازم ہوا کہ فرمانبرداری اوس رسول کی بجا لاوے تا کہ حق تک پونہچاوے
اور فرمانبرداری بدن سے اور دل سے ہوتی ہی اسیواسطے کہا حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ یعنی آؤ تم نماز پر اپنے بدنون
کے ساتھہ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ یعنی آؤ تم نماز پر اپنے دلون کے ساتھہ پھر اوسکے بعد ثمرہ اور فائدہ اس عمل
کا بیان کیا جاتا ہی اور ثمرے دو ہین ایک دنیوی دوسرا اخروی پس کہا حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ یعنی آؤ تم مراد
ملنے پر دنیا مین ساتھہ درستی نفس اور حال کے عوام کے واسطے اور لذت مناجات اور مشاہدہ حق کے
واسطے خواص کے حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ یعنی آؤ تم مراد ملنے پر آخرت مین ساتھہ آسانی سختی کے قیامت مین اور
نجات دوزخ سے اور پہلے اللہ اکبر طلب حاجات کیواسطے تھا اور اب کہ فیض نبوی حاصل ہوا اور معرفت کاملہ سے
مشرف ہوا تو اب محض خلوص کیواسطے پھر کہا اَللّٰهُ اَكْبَرُ یعنی خدا بڑا ہی نہایت برتر اپنی ذات اور صفات
مین اَللّٰهُ اَكْبَرُ یعنی خدا بڑا ہی بسبب تاثیر کمالات اوسکے کے اس مظاہر عالم مین اور خلاصہ اس معرفت کا یہ ہے

ظہور حق ہی تو پھر کہا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یعنی نہین کوئی ثابت خارج مین بحسب حقیقت کے بالذات اور نہین ظاہر
اپنے سب کمالات کے ساتھ بالاصالۃ سوای خدا کے چونکہ بیان اس کلمے سے یہ معنی ثابت ہوئے کہ حقیقت مین
کوئی شی نہین سوای خدا کے تو یہان اب گنجایش وسیلے کی نرہی سو واسطے پھر محمد رسول اللہ کا ذکر نکیا بخلاف
اوپر کے کہ وہان توحید عبادت کا بیان تھا اور انتظام عبادت کا بدون رسول کے تمام نہین ہوتا اسواسطے
وہان ذکر کیا اور حقیقۃ الصلوۃ مین لکھا ہی کہ حاصل دوبار کہنے اشہد ان لا الہ الا اللہ کا اول بار گواہی دینی توحید
کی زبان سے دوسری بار دل سے اور اشہد ان محمد رسول اللہ مین اول گواہی نبوت پر زبان سے اور دوسرے
دل سے اسیطرح حی علی الصلوۃ مین پہلی بار آنا طرف نماز کے ہی تن سے دوسری بار دل سے اور حی علی الفلاح
مین پہلی بار آنا مراد ملنے پر تن سے دوسری بار دل سے واللہ اعلم بالصواب

**فصل ۱۵** بیچ بیان فرائض اور واجبات نماز کے

**مسئلہ** نماز مین تیرہ فرض ہین چھہ باہر نماز کے اسکو شرط کہتے ہین سات اندر نماز کے
اسکو رکن کہتے ہین جو باہر نماز کے ہین یہ ہین ایک طہارت کپڑے کی دوسرے طہارت بدن کی تیسرے
طہارت مکان کی حق تعالی فرماتا ہی وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ یعنی کپڑے اپنے پاک رکھ اور
پلیدی کو چھوڑ جب تاکید طہارت کپڑے کی ہی تو اس سے طہارت بدن اور مکان کی بدرجہ اولی بوجھی گئی چوتھے
ستر عورت خُذُوا زِينَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ یعنی لو تم اپنی رونق اور لباس ہر نماز کے وقت پانچوین
استقبال قبلہ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ یعنی بس پھیر مونہہ اپنا طرف مسجد حرام کے چھٹے نیت
وَادْعُوهُ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ یعنی اور پکارو اسکو نری اسکی حکم برداری کرنیوالے اور سات اندر نماز کے
یہ ہین ایک تکبیر تحریمہ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ یعنی اور اپنے رب کی بڑائی بول دوسرے قیام وَقُومُوا لِلّٰهِ قَانِتِينَ
یعنی اور کھڑے ہو اللہ کے واسطے ادب سے تیسرے قراءت فَاقْرَءُوا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْآنِ یعنی سو پڑھو
جتنا آسان ہو قرآن سے چوتھے رکوع پانچوین سجدہ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا ارْكَعُوا وَاسْجُدُوا یعنی
اے ایمان والو رکوع کرو اور سجدہ کرو **فائدہ** یہود کو حکم فقط سجدے کا تھا رکوع کا نتھا اور نصاری کو حکم رکوع
کا تھا سجدے کا نتھا بعض کتاب مین ہی کہ اس امت مین بھی ابتدا مین حکم فقط قیام اور قعود کا تھا جب یہ
آیت نازل ہوئی رکوع اور سجدہ فرض ہوا چھٹے قعدۂ اخیر ساتوین خروج بصنعہ یعنی نماز سے باہر آنا

اپنے کسی فعل سے قصداً اور ثبوت ان دو فرضوں کا قرآن مجید سے نہین ہوا **سوال** سجدہ دوسرا نماز کا کیسا ہی
**جواب** یہ بھی فرض ہی ثابت ہی حدیث سے **سوال** دوسرے سجدے مین کیا سر ہی **جواب** شیطان کو
حکم سجدے کا ہوا انکار کیا مردود ہوا ہم دو سجدے کرتے ہین اوسکی مخالفت کیواسطے سجدہ پہلا اشارہ ہی کہ اس خاک سے
پیدا ہوئے ہین دوسرا سجدہ اشارہ ہی کہ پھر اسی خاک مین جانا ہی اور سجدہ پہلا واسطے شکر نعمت ایمان کے ہی
اور دوسرا سجدہ واسطے بقای ایمان کے اور پہلا سجدہ اطاعت امر حق کے ہی دوسرا سجدہ شکر کا ہی اوپر اطاعت
امر حق کے **سوال** وجوب سجدہ تلاوت مین کیا سر ہی **جواب** جب بنی آدم آیت سجدے کی پڑھتا ہی
اور سجدہ کرتا ہی شیطان چلاتا ہی اور روتا ہی کہ بنی آدم کو سجدے کا حکم ہوا اوسنے کیا اوسکو جنت ملی اور مجکو سجدے
کا حکم ہوا مینے انکار کیا مجکو دوزخ ہی **سوال** سجدہ سہو ترک واجب اور تاخیر فرض سے کیون واجب ہوا
**جواب** اسواسطے کہ نماز مین جو کچھ بسبب ترک واجب اور تاخیر فرض کے نقصان ہوا ہی سجدہ سہو سے پورا ہو جاے
**سوال** سب فرائض نماز کے قرآن مجید مین ایک ہی جگہ مثل فرائض وضو کے کیون نہ بیان کیے گئے **جواب**
ظاہر یہ معلوم ہوتا ہی کہ تا قرآن مین اکثر ذکر نماز کا آوے اور بندون کو آگاہی ہوتی رہے اور جو علما کہ تلاش
کرکے یہ فرائض تمام قرآن سے نکالین ثواب پاوین واللہ اعلم **مسئلہ** واجبات نماز کے بارہ ہین قرارت
فاتحہ اور ضم سورہ اور ترتیب ارکان اور قعدہ اولی اور التحیات دونون قعدے مین اور لفظ سلام کے ساتھ نماز
تمام کرنا اور دعا قنوت وتر مین اور تکبیرات عیدین اور مقرر کرنا دو رکعت پہلی کا واسطے قرارت کے اور جہر یعنی با آواز بلند
پڑھنا نماز جہری مین امام کو اور خفا یعنی آہستہ پڑھنا نماز سری مین اور تعدیل ارکان یعنی ٹھہرنا رکوع اور سجود
مین اور درمیان رکوع اور سجود اور دو سجدون کے اور ادنی اسکا بانداز ایکبار سبحان ربی العظیم کہنے کی طرح
کے ہی حدیث مین وارد ہی کہ ایک مرد داخل ہوا مسجد مین اور حضرت ایک طرف مسجد کے بیٹھے ہوئے تھے
پس اوسنے نماز پڑھی پھر آیا حضرت کی خدمت مین اور سلام کیا پس کہا حضرت نے وعلیک السلام لوٹ جا
اور پھر نماز پڑھ گویا کہ تو نے نماز ہی نہین پڑھی پس اوس شخص نے پھر نماز پڑھی پس آیا حضرت کے حضور مین
اور سلام کیا حضرت نے کہا وعلیک السلام لوٹ جا پھر نماز پڑھ گویا کہ تو نے نماز نہین پڑھی پس تیسری بار اوسنے
کہا کہ سکھا دیجیے مجھے یا رسول اللہ آپنے فرمایا جب کھڑا ہو واسطے نماز کے پس پورا کر وضو پھر مونہہ کعبہ کی طرف

کرکے کھڑا ہو پھر تکبیر کہہ پھر پڑھ جو کچھ کہ آسان ہو تجھے قرآن سے پھر رکوع کر یہانتک کہ اطمینان ہو جائے
رکوع مین پھر سر اوٹھا اور سیدھا کھڑا ہو پھر سجدہ کر یہانتک کہ سجدے مین اطمینان حاصل ہو پھر سر
اوٹھا اور مطمئن بیٹھ جا پھر سجدہ کر یہانتک کہ سجدے مین اطمینان ہو پس سر اوٹھا یہانتک کہ مطمئن ہوکے
بیٹھ اسی طرح تمام نماز پڑھ الغرض نماز کو بہت اچھی طرح سے پڑھنا چاہیے اور سب فرض اور واجب اور
سنت اور مستحب کا لحاظ رکھنا چاہیے اور ہر ایک کو خوب ادا کرنا چاہیے اور ادب کو بھی ہاتھ سے نہ دینا چاہیے
اسواسطے کہ ترک ادب پہونچاتا ہے ترک سنت تک اور ترک سنت پہونچاتا ہے ترک واجب تک اور ترک واجب
پہونچاتا ہے ترک فرض تک اور ترک فرض پہونچاتا ہے انکار فرض تک اور انکار فرض پہونچاتا ہے کفر تک معاذ اللہ منہ
اور مفسدات اور محرمات اور مکروہات نماز سے کہ اس سب کی تفصیل بڑی کتابون فقہ مین ہے بچنا چاہیے تاکہ نماز
مرتبہ مقبولیت مین واقع ہو **فائدہ** جو لوگ نماز خوب پڑھتے ہین اور اچھی طرح ادا کرتے ہین اور
وظیفہ بھی پڑھتے ہین اونکی نماز قیامت مین بشکل حسین اور خوبصورت پرنور اور لباس پہنے ہوئے
آوے گی اور جو لوگ وظیفہ نہین پڑھتے انکی نماز بلا زیور آویگی اور جو لوگ اچھی طرح سے نماز نہین ادا
کرتے اور ارکان اور سنن وغیرہ مین قصور کرتے ہین اونکی نماز بعضی لنگڑی بعضی لولی بعضی اندھی بعضی
کانی بعضی نکٹی بعضی نوچی ہوئی آویگی اور قابل قبول درگاہ رب العزت کے نہین ہوگی بلکہ ایسی نماز
موجب شرم اور ندامت کی ہوگی **سوال** اسکی کیا وجہ ہے کہ نماز ظہر اور عصر مین قراءت آہستہ اور نمازون مین
باواز بلند پڑھنا واجب ہے **جواب** ابتدا مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سب نمازین باواز بلند پڑھتے لیکن
ظہر اور عصر کے وقت کفار پڑھنا سنکے اوسکی نقلین کرتے اور ایذا دیتے تب حضرت ان دونون وقت مین آہستہ پڑھنے لگے
اور دوسرے وقتون مین کفار ناسوتے تھے اوسوقت باواز بلند پڑھتے رہے پھر یہی حکم ہمیشہ کے واسطے باقی رہا **فائدہ**
درمختار مین ہے کہ جو فعل نماز مین مکمل فرض ہے وہ واجب ہے اور جو فعل مکمل واجب ہے وہ سنت ہے اور ترک فرض سے نماز
فاسد ہوتی ہے اعادہ اوسکا فرض ہے اور ترک واجب سے نماز ناقص مکروہ تحریمی ہوتی ہے اعادہ اوسکا واجب ہے
اور ترک سنت سے نماز قریب بکراہت ہوتی ہے اعادہ اوسکا سنت ہے

## فصل ۱۶ بیان امامت و جماعت مین

**مسئلہ** جماعت سنت موکدہ ہے اور بعضون کے نزدیک واجب ہے حضرت نے فرمایا کہ نماز جماعت کے ساتھ فضیلت رکھتی ہے اوپر

نماز مفرد کے ستائیس درجے اور فرمایا قسم ہے اوس ذات پاک کی کہ جسکے قبضہ قدرت مین میری جان ہے مقرر
مینے قصد کیا تھا یہ کہ حکم کرون مین کہ لکڑی خشک جمع کیجاسے پھر حکم کرون مین واسطے نماز کے کہ اذان
دی جاے پس حکم کرون مین ایک شخص کو کہ امامت کرے آدمیون کی پھر جاؤن مین اون مردون کی طرف کہ نماز
مین نہین حاضر ہوتے اور جلا دون اونکو اور اونکے گھرون کو قسم ہے اوسکی کہ جان میری اوسکے دست قدرت
مین ہے اگر جانے ایک اون مین کا کہ وہ پاویگا ہڈی گوشت دار یا دو کھر فربہ بکریون کے تو عشا کے وقت آوین
یعنی یہ آدمی کہ نماز عشا مین نہین حاضر ہوتے ایسے طمعی اور پست ہمت ہین کہ اگر جانین مسجد مین کچھہ چیز ملتی ہے تو رات
کو دوڑے آوین اور نماز کے واسطے مونھہ چھپاتے ہین حضرت نے فرمایا ہے جو کوئی خدا کے واسطے چالیس روز نماز جماعت کے ساتھ
پڑھے اور تکبیر اولی پاوے لکھی جاتی ہے اوسکے لیے دو برات ایک برات دوزخ سے دوسری برات نفاق سے اسی واسطے
بزرگان دین کا یہ حال تھا کہ اگر اونکی تکبیر اولی فوت ہوتی تو تین دن غم کرتے اور اگر جماعت فوت ہوتی تو سات
دن غم کرتے تھے کہ لوگ اونکی تعزیت کو جاتے روایت ہے کہ جب حضرت معراج مین تشریف لیگئے ایک قوم کو دیکھا کہ فرشتے
سر اونکا پتھرون سے کوٹتے ہین حضرت جبرئیل نے کہا یہ حال اون لوگون کا ہے کہ نماز جمعے اور جماعت مین سستی کرتے ہین
اور نماز وقت پر نہین ادا کرتے **سوال** سر جماعت کا کیا ہے **جواب** سر جماعت کا یہ ہے کہ جو مسلمان باہم
مجتمع ہوں تو شوکت اسلام کی ہو اور یہ جماعت مشابہ ہو جماعت ملائکہ سے اور جائز ہے کہ اونمین کوئی کامل ہو اوسکی
برکت سے سب کی نماز مقبول ہو ع بدان را بنیکان ببخشد کریم + اور سب مسلمانون کے انوار قلوب کے جمع ہونے سے
کثرت انوار باطن کی ہو اور سبکی نماز جمع ہو کر قوت پکڑ کر موجب قبولیت نماز کا ہو مثلا بہت بال جمع کرکے رسی
بٹو تو ایسی مضبوط ہوتی ہے کہ ایک بال مین وہ مضبوطی ہرگز نہین ہوتی **مسئلہ** امامت افضل ہے اذان سے
**لطیفہ** بعض علما نے کہا اگر مین سورہ فاتحہ امام کے پیچھے پڑھون تو امام ابو حنیفہ ناخوش ہون ورنہ پڑھون
تو امام شافعی ناخوش ہون سو اسواسطے مین نے امامت کو اختیار کیا کہ دونون راضی رہین **مسئلہ** چاہیے جس سے لوگ
کراہت کرین وہ امامت نکرے حضرت نے فرمایا تین شخص کی نماز بالشت برابر سر کے اوپر نہین جاتی یعنی مقبول نہین
ہوتی ایک وہ مرد کہ امامت کرتا ہے اور لوگ اوس سے کارہ ہین دوسرے وہ عورت کہ شوہر اوسکا اوس سے ناخوش ہے اور وہ
شخص کہ باہم ترک برادری کرین **مسئلہ** اولی واسطے امامت کے زیادہ عالم مسائل نماز کا ہے پھر قاری پھر

پرہیزگار پھر زیادہ مسن والا اور پہلے صف مردون کی چاہیے پھر لڑکون کی پھر خنثی کی پھر عورتون کی اور
چاہیے صف کو خوب سیدھا اور درست کرین حضرت صلعم نے فرمایا برابر کرو صفون اپنی کو مقرر برابر کرنا صفوف کا کمال
کرنے نماز سے ہی **فائدہ** جو امام کے ٹھیک پیچھے برابر ہوتا ہی اوسکو سو رکعت کا ثواب ہوتا ہی اور جو داہنے ہوتا ہی اوسکو
پچہتر رکعت کا ثواب ملتا ہی اور جو بائین ہوتا ہی اوسکو پچاس رکعت کا ثواب ملتا ہی اور پیچھے والی صف کو فقط
پچیس رکعت کا ثواب ہوتا ہی مواہب الرحمن مین لکھا ہی جو کوئی ترک کرے صف اول کو خوف سے اسکے کہ تنگی ہوگی اون
لوگون کو پس کھڑا ہوا دوسری صف مین دیگا اوسکو خدا مثل ثواب صف اول کے اور کچھ اوس سے کم نہوگا **مسئلہ**
چاہیے نماز فرض مسجد مین پڑھے کہ ثواب زیادہ ہوتا ہی حضرت صلعم نے فرمایا جو صبح کے وقت مسجد مین جاتا ہی یا شام کے وقت
مہیا کرتا ہی اللہ اوسکے واسطے تحفہ جنت سے جب صبح کو جائے یا شام کو جائے اور بہترین مکانون کا اللہ کے
نزدیک مسجد ہی اور بدترین مکانون کا بازار ہی اور جب مسجد مین جائے پہلے داہنا پانون داخل کرے حضرت سفیان ثوری
نے ایکبار سہو سے بائین پانون کو پہلے مسجد مین رکھا آواز غیب سے آئی یا ثور وہ بیہوش ہوگئے پھر توبہ کی اور
جب مسجد مین داخل ہو یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ یعنی ای اللہ کھول میرے لیے دروازے
اپنی رحمت کے اور دو رکعت نماز تحیۃ المسجد پڑھے اور جب مسجد سے نکلے پہلے بائین پانو کو نکالے اور یہ کہے
اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ یعنی ای اللہ مین تجھسے سوال کرتا ہون فضل تیرے سے اور مسجد مین
دنیا کی باتین نکرے اور سب ادب مسجد کے جیسے کہ بڑی کتابون مین لکھے ہین نگاہ رکھے حضرت صلعم نے فرمایا ایک
زمانہ آویگا لوگون پر کہ باتین دنیا کی مسجد مین کرینگے پس اونکے پاس بیٹھنا اللہ کو اونکی کچھ حاجت نہین اور
کلام دنیا کا مسجد مین مٹاتا ہی نیکیون کو جیسے آگ خشک لکڑی کو کھاتی ہی منبہات ابن حجر مین لکھا ہی کہ حضرت صلعم نے فرمایا
کہ مسجد مین داخل ہونیوالے کی دس خصلتین ہین پہلے محافظت کرے ذکر خدا کی اور نگاہبانی کرے کفش یا جوتی
کی پھر داخل کرے داہنے پانون کو اور جب داخل ہو کہے بِسْمِ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ
وَعَلٰی مَلٰٓئِكَةِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لَنَا اَبْوَابَ فَضْلِكَ وَاَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَاِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ
او سلام کرے اہل مسجد پر اور اگر کوئی نہو تو کہے اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِیْنَ و
اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اور نگذرے سامنے نماز پڑھنیوالے کے

اور نہ داخل ہو گھر ساتھ وضو کے اور نہ کام کرے کام دنیا کا اور نہ کلام کرے کلام دنیا کا اور نہ نکلے یہان تک کہ پڑھے
دو رکعت نماز اور کہے جب گھر آوے سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ أَسْتَغْفِرُكَ
وَأَتُوبُ إِلَيْكَ **فائدہ** گھر مین یا دکان مین نماز پڑھنے سے ایک رکعت کا ثواب ایک ہی رکعت کا ہوتا ہی اور محلے
کی مسجد مین پچیس رکعت کا ثواب ہوتا ہی اور جامع مسجد مین پانسو رکعت کا ثواب ہوتا ہی اور مسجد اقصی یعنی بیت المقدس مین پچاس
ہزار رکعت کا ثواب ملتا ہی اور مسجد نبوی مین پچاس ہزار رکعت کا ثواب ہوتا ہی اور مسجد حرام مین لاکھ رکعت کا ثواب
ہوتا ہی **فائدہ** صلوٰۃ حلبی مین لکھا ہی امام پانچ ہین اور قبلے پانچ ہین امام بدن کا محراب ہی اور امام روح کا قرآن
ہی اور امام قلب کا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہین اور امام فہم کا جبرئیل اور امام عقل کا میکائیل قبلہ بدن کا محراب
اور قبلہ روح کا بیت المعمور اور قبلہ دل کا عرش ہی اور قبلہ فہم کا کرسی اور قبلہ عقل کا کعبہ ہی اور بعض کتابون مین لکھا ہے
کہ قبلہ نماز کا کعبہ ہی اور قبلہ دعا کا آسمان ہی اسی واسطے دعا مین ہاتھ آسمان کی طرف اوٹھاتے ہین

**فصل سترھوین**

بیان وتر اور نوافل کے **مسئلہ** وتر مین تین رکعت واجب ہی حضرت صلعم نے فرمایا مقرر خدا وتر ہی دوست رکھتا
ہی وتر کو پس وتر پڑھو تم اے اہل قرآن **مسئلہ** تیسری رکعت وتر مین بعد سورۂ فاتحہ اور اخلاص کے رفع یدین کرکے
دعاء قنوت پڑھنی چاہیے اللّٰهُمَّ إِنَّا نَسْتَعِينُكَ وَنَسْتَغْفِرُكَ وَنُؤْمِنُ بِكَ وَنَتَوَكَّلُ
عَلَيْكَ وَنُثْنِي عَلَيْكَ الْخَيْرَ وَنَشْكُرُكَ وَلَا نَكْفُرُكَ وَنَخْلَعُ وَنَتْرُكُ مَنْ
يَفْجُرُكَ اللّٰهُمَّ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَلَكَ نُصَلِّي وَنَسْجُدُ وَإِلَيْكَ نَسْعٰى وَنَحْفِدُ وَ
نَرْجُو رَحْمَتَكَ وَنَخْشٰى عَذَابَكَ إِنَّ عَذَابَكَ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ یعنی اے خدا ہم
تجھسے مدد مانگتے ہین اور بخشش چاہتے ہین اور تجھی پر ایمان لاتے ہین اور تجھی پر بھروسا کرتے ہین
اور خوب تعریف کرتے ہین ہم تیری اور شکر کرتے ہین ہم تیرا اور ناشکری نہین کرتے ہم تیری اور چھوڑتے
اور ترک کرتے ہین اوسکو جو گناہ کرے تیرا اے خدا تجھی کو پوجتے ہین ہم اور تیرے ہی واسطے نماز پڑھتے ہین
اور سجدہ کرتے ہین اور تیری طرف دوڑتے ہین اور خدمت کرتے ہین اور امیدوار ہین رحمت تیری کے
اور ڈرتے ہین عذاب تیرے سے مقرر عذاب تیرا کافرون کے ساتھ ملنے والا ہی **مسئلہ** بعد وتر کے دو رکعت
نفل بیٹھکر پڑھے حضرت دو رکعت نماز بعد وتر کے بیٹھکر پڑھتے تھے پہلی رکعت مین اِذَا زُلْزِلَتْ اور دوسری مین یا

قبل ان کے پڑھتے تھے **مسئلہ** بارہ رکعت نماز سنت موکدہ ہین دو رکعت قبل فجر کے چار قبل ظہر کے اور دو بعد اوسکے
اور دو بعد مغرب اور دو بعد عشا کے حضرت صلعم نے فرمایا نہین کوئی بندہ مسلمان کہ نماز پڑھتا ہی خدا کے واسطے
ہر دن بارہ رکعت کہ نفل غیر فرض کے ہی یعنی سنت موکدہ ہین مگر بناتا ہی خدا واسطے اوسکے گھر جنت مین فجر کی
سنت کی بہت تاکید ہی حضرت صلعم نے فرمایا دو رکعت فجر کی بہتر ہی دنیا و مافیہا سے **مسئلہ** چار رکعت قبل عصر اور
چار قبل عشا کے مستحب ہی بعض روایت ضعیف مین یون آیا ہی کہ کسی شخص نے حجاج بن یوسف کو کہ بڑا ظالم
تھا خواب مین دیکھا پوچھا کیا حال ہی کہا اچھا حال ہی سنت عصر کی کبھی قضا نکرتا تھا اوسکے سبب سے بخشا گیا
پایا **سوال** نماز سنتون کیا ہی فائدہ ہی **جواب** اصل مقصود نماز خصوص فرض سے حضوری ہی تو پہلے فرض
کی سنت کا یہ فائدہ ہی کہ اوسکو نماز کے ساتھ مناسبت پہلے سے ہو جاے اور دل وسوسہ شیطانی سے پاک ہو رہے
اور اثر غفلت کا دل سے جاتا رہے اور ایک نوع حضوری حاصل ہو جاے اور صلاحیت فرض کی حاصل ہووے
تو نماز فرض کی بہت خشوع اور حضور کے ساتھ ادا کرے اسیواسطے درمیان سنت اور فرض کے کلام دنیا کا ممنوع ہی کہ
دل او طرف متعلق نہو جاے اور پیچھے کی سنت کا یہ فائدہ ہی کہ جو کچھ قصور اور نقصان فرض مین واقع ہوا ہی سنت کی
جہت سے پورا ہو جاے اسیواسطے بعد فرض کے سنت جلد پڑھنا چاہیے کہ مکمل فرض ہی **سوال** بعد نماز فجر اور عصر
کیون نماز سنت نہوئی بلکہ نفل مکروہ ہی **جواب** بعد نماز عصر اور فجر کے وقت پرستش آفتاب کا قریب ہو جاتا ہی
کہ کفار وقت طلوع اور غروب کے پوجتے ہین تو بسبب اونکی تشبیہ کے نماز مکروہ ہی نماز قضا البتہ بضرورت جائز ہی اسیواسطے
عین طلوع اور غروب کے وقت سجدہ حرام ہی **نماز تہجد** سنت موکدہ ہی امت پر اور حضرت پر فرض تھی اسیواسطے
حضرت صلعم نے کبھی ترک نہین کیا اور اگر کبھی فوت ہو گئی ہی تو دن کو بارہ رکعت قضا پڑھین اور نماز تہجد دو رکعت سے کم اور بارہ
سے زیادہ ثابت نہین ہوئی اور ترتیب تہجد پڑھنے کی کتابون مین کئی طور پر لکھی ہی آسان یہ ہی کہ تین بار سورۂ اخلاص
ہر رکعت مین پڑھے اور اگر غنا مطلوب ہو تو ہر رکعت مین ایکبار سے زیادہ کرے یہان تک کہ بارھوین مین بارہ
دفعہ پڑھے اور اگر فقر مرغوب ہو تو پہلی رکعت مین بارہ دفعہ پڑھ کر ہر رکعت مین کم کرے یہان تک کہ بارھوین
رکعت مین ایکبار پڑھے اور حضرت صلعم وتر بعد تہجد کے پڑھتے تھے اور سنت یہی ہی جسکو اعتبار اپنے جاگنے پر ہو وہ اسیوقت
پڑھے حضرت صلعم نے فرمایا نزول رحمت ہوتا ہی پروردگار تمہارا ہر رات آسمان دنیا پر جبکہ باقی رہتی ہی تہائی رات اخیر فرماتا ہی

کون دعا کرتا ہی مجھسے تو قبول کرون مین اور کون مجھسے سوال کرتا ہی کہ عطا کرون مین اوسکو اور کون بخشش چاہتا ہی
مجھسے پس بخشش دون مین اوسے اسیطرح سے طلوع فجر تک اور صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا یا رسول اللہ کون دعا زیادہ حق تعالی کے
حضور مین سنی جاتی ہی آپنے فرمایا اخیر رات مین اور بعد نماز فرض کے اور فرمایا رحم کرے اللہ اوس مرد پر کہ اوٹھا رات سے
پس نماز پڑھی اور جگایا اپنی بی بی کو پس اوسنے نماز پڑھی اگر انکار کیا اوسکے مُنہ پر پانی چھڑکا اور رحم کرے اللہ
اوس عورت کو کہ اوٹھی رات سے پس نماز پڑھی اور جگایا اپنے شوہر کو پس نماز پڑھی پس اگر انکار کیا چھڑکا
اوسکے مُنہ پر پانی اور فرمایا اشراف میری امت کے اوٹھانے والے قرآن کے اور اصحاب رات کے ہین
**سوال** کیا سر ہی کہ نماز اخیر رات کا بہت ثواب ہوتا ہی **جواب** اخیر رات کی نماز خلوص کے ساتھ
ہوتی ہی اور ریا سے خالی ہوتی ہی اور بسبب تنہائی اور اطمینان کے حضوری خوب ہوتی ہی اور اوسوقت بسبب
غلبہ نوم کے مشقت زیادہ ہوتی ہی اور مزدوری بمقدار محنت کے ہوتی ہی **تنبیہ** ظاہر ہی کہ چوکیدار تین
چار روپیہ کے مشاہرہ کے واسطے رات بھر جاگتا ہی اور پہرا دیتا ہی اور پیسنے والی واسطے دو تین پیسے کے آخر
شب سے پیستی ہی حیف صد حیف ہم مسلمانون کے حال پر کہ حق تعالی شب خیزی پر وعدہ مغفرت اور جنت کا فرماتا ہی
ہمسے بسبب سستی اور شامت نفس اور وسوسہ شیطان کے ایک گھڑی کے واسطے اوٹھا نہین جاتا ہی اور جب ارادہ اوٹھنے کا کرتے ہین
شیطان وسوسہ ڈالتا ہی کہ سو رہو ابھی رات بہت ہی اور ہم لوگ اوسکا کہنا مانکر سو رہتے ہین اور ایسے ثواب اور نعمت سے محروم رہتے ہین خدا توفیق
شب خیزی کی عطا کرے **نماز اشراق و چاشت** مالا بد منہ مین لکھا ہی کہ مستحب ہی کہ صبح کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھکر بلند ہونے
آفتاب تک ذکر مین مشغول رہے اوسوقت دو رکعت نفل پڑھے تو ثواب ایک حج اور ایک عمرے کامل کا پاوے اور
اگر چار رکعت اول روز پڑھے حق تعالی فرماتا ہی کہ آخر دن تک اوسکے واسطے کفایت کرون اور اوسکو نماز اشراق
کہتے ہین اور جب دن چڑھے قبل زوال کے آٹھ رکعت نماز چاشت کی پڑھے اور نماز چاشت کی دو رکعت
اور چار رکعت اور آٹھ رکعت اور بارہ رکعت بھی آئی ہین فرمایا حضرت صلعم نے جو کوئی بارہ رکعت چاشت کی پڑھے
بناویگا اللہ واسطے اوسکے محل سونے سے جنت مین اور فرمایا جو شخص خبرداری رکھے اوپر دو رکعت چاشت کے بخشے
جاوینگے گناہ اوسکے اگرچہ مثل کف دریا کے ہون **سوال** نماز اشراق اور چاشت مین کیا حکمت ہی **جواب**
تاکہ آٹھون پہر عبادت مین گذرے بعد نصف النہار کے پہلے پہر مین نماز ظہر ہی دوسرے پہر مین نماز عصر تیسرے پہر مین

مغرب ہی چوتھے مین عشا پانچوین مین تہجد چھٹے مین نماز فجر ساتوین پہر مین اشراق آٹھوین پہر مین نماز چاشت ہی
**اوابین** چھہ رکعت بعد نماز مغرب کے ہی فرمایا حضرت صلعم نے جو کوئی بعد مغرب کے چھہ رکعت پڑھے اور اونکے درمیان
مین بُری بات نکرے برابر کیجائینگے ثواب مین واسطے اوسکے ساتھہ عبادت بارہ برس کے **صلوۃ التسبیح** مین بہت
ثواب ہوتا ہی حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ مقرر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے
فرمایا کہ ای چچا میرے آیا نہ عطا کرون مین تمکو آیا نہ بخشش کرون آیا نہ خبردار کرون آیا نہ سکھاؤن مین تمکو
دس عمل کہ جس سے دس طرح کے گناہ بخش دیے جائین جب تم اوس فعل کو کرو بخشے اللہ گناہ تمھارے اگلے
اور پچھلے اور قدیم اور جدید اور خطا اور عمدا اور صغیرہ اور کبیرہ اور پوشیدہ اور ظاہر اور وہ عمل یہ ہی کہ پڑھے تو
چار رکعت اور پڑھے تو ہر رکعت مین سورۃ فاتحہ اور دوسری سورۃ پس جب فارغ ہو قراءت سے پہلی رکعت مین
پڑھ تو حالت قیام مین **سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ** یعنی پاک ہی اللہ اور سب
تعریف اللہ ہی کو ہی اور نہین بندگی کسی کی سوای اللہ کے اور اللہ بڑا ہی پندرہ بار پس رکوع کرو اور اوسکو پڑھو
رکوع مین دس بار یعنی بعد سبحان ربی العظیم کی پھر قومہ مین دس بار اور سجدے مین دس بار اور سجدے سے اوٹھکے
دس بار پھر سجدے مین دس بار پھر سجدے سے اوٹھکر دس بار پس ہر رکعت مین پچھتر مرتبہ ہوتا ہی چار رکعت اسی طرح پڑھو
اگر ہو سکے ہر روز پڑھو ایک بار اور جو نہو سکے تو ہر جمعے کو پڑھو اور یہ بھی نہو سکے تو ہر سال مین ایکبار پڑھو اور نہو سکے
تو عمر مین ایکبار پڑھو **تراویح** بیس رکعت رمضان شریف مین بعد نماز فرض اور دو رکعت سنت عشا اور قبل وتر کے ہر شب
پڑھنا چاہیے اور بعد ہر چہار رکعت کے یہ دعا تین بار پڑھنا چاہیے **سُبْحَانَ ذِي الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ سُبْحَانَ**
**ذِي الْعِزَّةِ وَالْعَظَمَةِ وَالْهَيْبَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْجَلَالِ وَالْجَمَالِ وَالْجَبَرُوْتِ**
**سُبْحَانَ الْحَيِّ الَّذِي لَا يَنَامُ وَلَا يَمُوْتُ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلَائِكَةِ وَالرُّوْحِ**
یعنی پاک ہی صاحب ملک اور ملکوت کا اور پاک ہی صاحب عزت اور بزرگی اور ہیبت اور قدرت اور کبریائی کا اور
جلال اور جمال اور جبروت کا اور پاک ہی زندہ ایسا کہ نہ اوسکو نیند ہی اور نہ اوسکو موت ہی پاک ہی بے عیب ہی رب ہمارا
اور رب فرشتون اور روح کا اور سنت ہی کہ ختم قرآن مجید تراویح مین کیا جائے ایک ختم سنت موکدہ ہی دوسرا
فضیلت ہی تیسرا افضل ہی اور فرمایا حضرت صلعم نے جو کوئی قیام کرے رمضان شریف مین رات کو ایمان کے ساتھہ

ثواب کے واسطے بخشے جائینگے گناہ اوسکے اگلے اور پچھلے لیکن حضرت کے وقت مین تراویح اس طرح پڑھنے اور سبب اسکا یہ تھا کہ حضرت نے چند رات جماعت سے پڑھکر موقوف کی کہ کہین ہم پر فرض ہوجائے اور ہم سے ادا ہوسکے پھر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کا وقت آیا اور خوف فرض ہونے کا جاتا رہا تب حضرت عمرؓ نے جماعت کے ساتھ تراویح پڑھنے کی تاکید کی اور سب صحابہ کا اسپر اجماع ہوگیا اور سنت موکدہ ہوگئی حضرت نے فرمایا لازم پکڑو تم میری سنت اور سنت خلفای راشدین مہدیین کی اور تراویح گویا شکرانہ ہی روزے کا واللہ اعلم بالصواب

**فصل انیسوین** بیچ بیان جمعے اور عیدین کے نماز جمعے کی فرض ہی اور فرضیت اوسکی قرآن شریف سے ثابت ہی یَا أَیُّهَا الَّذِینَ آمَنُوا إِذَا نُودِیَ لِلصَّلوٰةِ مِن یَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا إِلَىٰ ذِكْرِ اللَّهِ وَذَرُوا الْبَیْعَ ذَٰلِكُمْ خَیْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ اے ایمان والو جب اذان ہو نماز کے لیے دن جمعے کے تو دوڑو اللہ کی یاد کو اور چھوڑ دو خرید و فروخت بہتر ہی تمھارے حق مین اگر تمکو سمجھ ہو اور احادیث مین جمعے کے بہت فضائل ہین فرمایا حضرت نے بہترین دن کا کہ جسمین آفتاب طلوع کرتا ہی دن جمعے کا ہی اوسمین آدم پیدا کیے گئے اور اوسی دن جنت مین داخل کیے گئے اور اوسی دن جنت سے نکالے گئے اور دوسری حدیث مین ہی اور اوسی دن وفات پائی اور قیامت نہ قائم ہوگی مگر دن جمعے کے اور فرمایا مقرر جمعے کے دن ایک ساعت ہی کہ نہین موافقت کرتا اوسکی کوئی مسلمان کہ سوال کرتا ہی خدا سے اوسمین کوئی نیکی مگر عطا کرتا ہی خدا اوسکو اور فرمایا کوئی مسلمان نہین مرتا دن جمعے مین یا رات جمعے مین مگر اللہ بچاتا ہی اوسکو عذاب قبر سے اور فرمایا حضرت نے میرا یہ قصد ہوتا ہی کہ حکم کرون ایک مرد کو کہ نماز پڑھاوے آدمیون مین اور مین جلا دون اونکے گھرون کو کہ جمعے سے باز رہتے ہین اور فرمایا جو کوئی غسل کرے دن جمعے کے اور اول وقت حاضر ہو اور پیادہ جاوے اور قریب ہو امام سے اور سنے اور لغو کام نکرے ہووے واسطے اوسکے نیکی بقدر ثواب ایک سال کی نماز اور روزے کے اور فرمایا جب ہوتا ہی دن جمعے کا کھڑے ہوتے ہین فرشتے اوپر دروازے مسجد کے لکھتے ہین پہلے آنیوالے کو پھر پہلے کو اور مثال اوسکی جو اول دوپہر کے آتا ہی ثواب مین مثل اوس شخص کے ہی کہ قربانی اونٹ کی کی پھر اوسکے پیچھے والا مثل اوسکے کہ گائی کی قربانی کی پھر اوسکے بعد والا مثل اوسکے کہ مینڈھے کی قربانی کی پھر اوسکے بعد والا مثل اوسکے کہ مرغی کی قربانی کی پھر اوسکے بعد والا مثل اوسکے کہ انڈے کی قربانی کی پھر جب دیکھتا ہی امام خطبے کے سبب سے تو وہ لپیٹ لیتے ہین صحیفے وہ یعنی فرشتے

ذکر آور فرمایا حضرت صلعم نے جو شخص چھوڑے نماز جمعے کو بغیر ضرورت کے لکھا جاتا ہے منافق بیچ ایسی کتاب کے کہ نہین مٹائی
جاتی اور نہین بدلی جاتی **فائدہ** جاننا چاہیے کہ یہود کے مذہب مین شنبے کا دن معظم ہے اور نصاریٰ کی ملت مین
یکشنبے کا دن بزرگ ہے اور دین اسلام مین دن جمعے کا کہ دونون سے سابق ہے بہت فضیلت رکھتا ہے تو
مسلمانون کو لازم ہے کہ اس دن مین سواے عبادت کے کوئی کام نکرین چھہ دن اپنے کاروبار دنیا مین
مصروف رہتے ہین ایک دن خدا کی عبادت مین صرف کرنا چاہیے اول وقت انجام جمعے مین مثل غسل اور
حجامت اور دھونے کپڑے مین صرف کرین پھر نماز ادا کرین بعد اوسکے کچھ وعظ اور پند کسی عالم کی مجلس
مین حاضر ہوکر سنین تاکہ کدورت اور زنگ غفلت کا دفع ہو جاوے اور مرتبہ حاصل ہووے یہود نے شنبے کے روز نیک
نافرمانی کی تھی [illegible] شکار مچھلی کا کہ شنبے کو اونکے دین مین ممنوع ہے کیا تھا اون پر عذاب آیا بندر ہوگئے مسلمانون
کو چاہیے کہ غضب الٰہی سے ڈرتے رہین اور جمعے کی بہت تعظیم کرین اور جسقدر ہوسکے عبادت اور خیرات کرین
اور [illegible] سے [illegible] رہین اور حضرت پر درود بھیجین حضرت صلعم نے فرمایا جو کوئی دن جمعے کے مجھ پر درود
بھیجتا ہے بیشک میرے سامنے پیش کیا جاتا ہے اور جو کوئی سو مرتبہ دن جمعے کے درود بھیجے بخشے جاوینگے
گناہ اوسکے اسی برس کے **مسئلہ** شرط واجب جمعے کے نو ہین مقیم شہر مین ہو مسافر نہو صحیح ہو مریض نہو آزاد
ہو [illegible] نہو قیدی نہو مرد ہو عورت نہو عاقل ہو مجنون نہو بالغ ہو لڑکا نہو آنکھ سلامت ہو اندھا نہو پانون سالم
ہو لنگڑا نہو **مسئلہ** شرط ادا کے سات ہین مصر ہو یا اوسکا نواح ہو اور بادشاہ یا نایب اوسکا ہو اور
وقت ظہر [illegible] خطبہ [illegible] کرے اور جماعت تین آدمی کی سواے امام کے اور اذن عام **مسئلہ** جو شرائط جمعے کے
ہین وہی شرائط عیدین کے ہین سواے خطبے کے کہ خطبہ عیدین مین سنت ہے اور بعد نماز کے پڑھنا چاہیے اور نماز
عیدین کی واجب ہے **سوال** جمعے اور عیدین مین بادشاہ کیون شرط ہے **جواب** جمعے و عیدین مین
مجمع بہت ہوتا ہے اور مجمع مین بسبب تکرار تقدیم اور تاخیر وغیرہ کے خوف فتنے کا ہے اسی سبب سے سلطان یا اوسکے
نایب کا ہونا ضرور ہے تا فساد نہو **سوال** مصر کیون شرط ہے **جواب** تاکثرت مجمع سے شوکت زیادہ ہو **سوال**
خطبہ جمعے کا کیون پہلے نماز کے پڑھتے ہین اور عیدین کا پیچھے **جواب** خطبہ جمعے کا شرط ہے اور
شرط مقدم ہے مشروط پر اور اسمین نصیحت اور مذمت دنیا کی ہوتی ہے تاکہ نماز مین دل خدا کی طرف مائل رہے بخلاف

خطبہ عیدین کے گو وہ شرط نہین ہی اور اوسمین اکثر بیان احکام کا ہی اوسکو پیچھے پڑھنا مناسب ہی **سوال** اسرار جمعے اور عیدین کے کیا ہین **جواب** فضیلت اور سر جمعے کا اوپر بیان کر چکے عید الفطر شکرانہ روزہ صیام کا اور عید اضحی شکرانہ ہی ادای حج کا **جواب** دوسرا یہ سبب اجتماع مسلمانون کے شوکت اسلام کی ہوتی ہی اور کثرت انوار باطن مومنون سے رونق ایمان کی ہوتی ہی اور ہر ایک مسلمان کی باہم ملاقات ہوتی ہی زیادتی محبت کی کہ شرع مین مطلوب ہی ہوتی ہی اسیواسطے حق تعالی نے اوقات اجتماع کے معین کیے ہین نماز پنجوقتی مین ہر روز پانچ وقت محلے کے لوگ جمع ہوتے ہین اور نماز جمعے مین آٹھوین روز تمام شہر کے لوگ جمع ہوتے ہین اسیواسطے جمعہ ایک مسجد مین اولی ہی اور عیدین مین تمام شہر اور دیہات کے لوگ ہر سال جمع ہوتے ہین اور حج مین کہ عمر مین ایکبار فرض ہی عام عالم کے مسلمان مجتمع ہوتے ہین واللہ اعلم بالصواب

**فصل ۱۹ بیچ بیان فضائل حضوری نماز کے**

پوشیدہ نرہے کہ جیسے نماز کیواسطے صورت ہی کہ بیان اوسکا کیا گیا اسی طرح ایک حقیقت ہی کہ وہ روح اوسکی ہی اور حاصل نماز مین ہر عمل اور ہر ذکر کے واسطے ایک روح ہی خاص اگر اصل اوس روح کی نہووے نماز مثل آدمی مردہ کے ہی اور اگر اصل اور روح ہو لیکن اعمال اور آداب تمام نہووین مثل آدمی بے آنکھ اور کان اور ناک کٹے ہوئے کے ہووے اور اگر اعمال درست ہون اور روح نہووے اوسکی مثال ایسی ہی جیسے آنکھ ہی لیکن بینائی نہین ہی اور کان ہی سنتا نہین ہی اور اصل روح نماز کی خشوع اور حاضر رکھنا دل کا ہی سب نماز مین کہ مقصود نماز سے درست رکھنا دل کا ہی خدا کے ساتھ اور تازہ کرنا ذکر حق تعالی کا بطریق ہیبت اور تعظیم کے جیسا کہ فرمایا وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِي یعنی نماز کھڑی رکھ میری یاد کو وَلَا تَكُنْ مِّنَ الْغَافِلِينَ یعنی مت ہو غافلون سے اور فرمایا يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَأَنْتُمْ سُكَارٰى حَتّٰى تَعْلَمُوا مَا تَقُولُونَ یعنی ای ایمان والو نزدیک نہو نماز کے جب تمکو نشا ہو جب تک کہ سمجھنے لگو جو کچھ کہتے ہو وَالَّذِينَ هُمْ فِي صَلٰوتِهِمْ خَاشِعُونَ یعنی اور جو لوگ اپنی نماز مین نرے ہین فرمایا حضرت صلعم نے کہ قیامت کے دن پہلے نماز مین نگاہ کرینگے اگر کامل اور شرطون کے ساتھ ہوگی قبول کرینگے اور دوسرے اعمال تابع اوسکے مین جیسے ہونگے قبول کرلینگے اور اگر نماز ناقص ہوگی دوسرے اعمال کے ساتھ اوسکے منہ پر پھیر دینگے اور فرمایا جو کوئی اچھی طرح طہارت کرے اور نماز وقت پر ادا کرے اور رکوع اور سجود تمام بجا لاوے اور دل سے خشوع اور تواضع کرے نماز اوسکی جاتی ہی عرش تک سفید اور روشن

اور کہتی ہی خدای تعالی تجکو نگاہ رکھے جیسا تونے مجکو نگاہ رکھا اور جو کوئی نماز وقت پر نہین ادا کرتا اور طہارت
خوب نہین کرتا اور رکوع اور سجود اور خشوع تمام بجا نہین لاتا وہ نماز جاتی ہی آسمان تک سیاہ ہوکے اور کہتی ہی
خدای تعالی تجکو ضائع کرے جیسے مجکو تونے ضائع کیا اوسوقت خدا کے حکم سے اوسکی نماز کو مثل کپڑے کہنہ کے
لپیٹ کر اوسکے منہ پر پھیر مارین اور فرمایا بہت آدمی ہین کہ انکو نماز سے بجز رنج اور ماندگی کے کچھ نصیب نہووے
یہ سبب اسکے کہ بدن سے نماز پڑھتا ہی اور دل سے غافل ہی اور فرمایا بہت آدمی نماز پڑھتے ہین اور اوسکی نماز
زیادہ چھٹے یا دسوین حصے سے نہ لکھین اور اوسی مقدار لکھین کہ جسمین دل حاضر تھا اور فرمایا نماز ایسی ادا کر کہ جیسے
کوئی کسیکو رخصت کرتا ہی یعنی اس کے ساتھ آپ کو اور اپنی خواہش کو رخصت کر بلکہ جو کچھ سوای حق کے ہی سب
چھوڑدے اور ہمہ تن آپ کو نماز مین دے اور فرمایا حضرت نے جو کوئی دو رکعت نماز پڑھے اور اوسمین کچھ منصوبہ
دنیا کا نلاوے بخشے جائینگے گناہ اوسکے اگلے اور پچھلے ایکروز حضرت نے ایک شخص کو دیکھا کہ نماز مین ہاتھ
اوٹھا داڑھی پر پھیرتا تھا آپنے فرمایا اگر دل اوسکا خشوع کے ساتھ ہوتا تو ہاتھ اوسکا دل کی صفت کے ساتھ
ہوتا یعنی ہاتھ داڑھی پر نہ پھیرتا اور فرمایا کہ پرستش کر اپنے رب کو جیسے کہ تو اوسکو دیکھتا ہی اور اگر ایسا نہو
کہ تو دیکھتا ہی پس ایسی پرستش کر کہ وہ تجکو دیکھتا ہی اور بندہ جب کھڑا ہوتا ہی طرف نماز کے تو وہ خدا کے سامنے
ہوتا ہی جب اودھر طرف لحاظ کرتا ہی خدا اوسکو کہتا ہی کہ کسکی طرف دیکھتا ہی آیا جسکی طرف دیکھتا ہی وہ بہتر ہی واسطے تیرے
مجھسے ای بیٹے آدم کے میری طرف منہ کر پس مین بہتر ہون واسطے تیرے اوس سے کہ جسکی طرف دیکھتا ہی اور
نماز کے معنی لغت مین دعا کے ہین تو گویا سب عضو نمازی کے زبان ہین کہ اوس سے دعا کرتا ہی اللہ کی
درگاہ مین ظاہر اور باطن مین عاجزی کے ساتھ اور بدلنا شکلون کا یعنی رکوع اور سجود وغیرہ کا گویا خوشامد
عاجز اور سائل اور محتاج کی ہی اپنے مالک سے جب وہ اپنے تمام بدن سے دعا کریگا مولی اوسکا قبول کریگا
اسواسطے کہ اوسنے وعدہ کیا ہی کہ تم مجھسے دعا کرو مین قبول کرونگا اور فرمایا حضرت نے پناہ مانگو خدا سے خشوع نفاق سے
صحابہ نے پوچھا خشوع نفاق کیا ہی فرمایا خشوع میان نفاق دل کا یعنی بظاہر بدن سے تذلل اور خواری کرے اور
دل حاضر نہین اخبار مین وارد ہوا ہی مقرر جب بندہ کھڑا ہوتا ہی نماز کیواسطے اوٹھا دیتا ہی اللہ حجاب درمیان اپنے
اور بندے کے اور سامنے ہوتا ہی اپنے وجہ کریم کے ساتھ اور کھڑے ہوتے ہین فرشتے اوسکے مونڈھے کے پاس سے

امام ابی حنیفہ اور امام شافعی اور اکثر علما اگرچہ کہتے ہین کہ نماز درست ہی جو وقت تکبیر اولی کے دل حاضر ہو لیکن حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین یہ فتوی بسبب ضرورت کے کیا ہی کہ غفلت خلق پر غالب ہی اور یعنی درستی کے یہ ہین کہ تلوار اوس سے اوٹھہ گئی یعنی نماز کیواسطے دنیا مین پکڑ نہوگی لیکن توشہ آخرت کے واسطے اس غرض چاہیے کہ دل حاضر ہووے نسبت ازین اور جو نماز پڑھے اور دل فقط وقت تکبیر کے حاضر ہو امید ہی کہ حال اوسکا بہتر ہو اوس شخص سے کہ بالکل نماز نہ پڑھے لیکن یہ بھی خوف ہی کہ حال اوسکا بدتر ہو اسواسطے کہ جو خدمت سستی کے ساتھہ کرتا ہی اوسپر خفگی زیادہ کی جاتی ہی بہ نسبت اوس کے کہ ہرگز خدمت مین نہین آتا ہی فقیر یہ کہتا ہی کہ یہ بات خیر غفلت کا ہی اسوقت اگر وقت تکبیر اولی کے دل حاضر رکھے اور خیال اور خطرات دفع کرنا چاہیے اور حتی الوسع اس امر مین کوشش کرے تو حق تعالی کی درگاہ سے امید ہی کہ نماز اوسکی قبول کرے مگر وہ شخص کہ بالکل غفلت سے پڑھے اور کچھہ لحاظ آداب نماز اور خشوع اور حضور کا نہین کرتا اوسکی مقبولیت مین اشتباہ ہی خدا چاہے اپنے فضل و کرم سے قبول کرے **تنبیہ** جنکو وسوسہ اور خطرہ نماز مین بہت آتا ہی اونکو چاہیے کہ بہ تاکید حضوری کی فکر کرین و سمجھکر نماز پڑھین کہ نماز بے حضور کے بیکار ہی اور حضوری جنکو حاصل نہین ہوتی پس نماز بلا حضور بیفائدہ ہی بلکہ اپنی ہمت مضبوط رکھین اور نماز پڑھے جائین اور حضوری مین کوشش کرین اور تدبیر حضوری کی جو آگے بیان کی جاتی ہی کرین اور فقیرون اور کاملون کی صحبت حاصل کرین خدا کے کرم سے اونکو حضور حاصل ہوگا مَنْ جَدَّ وَجَدَ جس نے کوشش کی پایا ہی اور بہرحال نماز بہتر ہی بے نماز سے اور کمال حضور دل کاملون کو حاصل ہوتا ہی اسی واسطے ہر گروہ کے حضور مین تفاوت ہوتا ہی جسکو خدا سے جسقدر قرب ہوتا ہی ویسی قدر حضور زیادہ ہوتا ہی عوام الناس کو تھوڑا حضور ہوتا ہی اولیا کو اوس سے زیادہ عارفون کو اور زیادہ اور انبیا کو اون کو اوس سے زیادہ ہوتا ہی چنانچہ حضور کے دس درجے ہین بطریق ترقی کے ادنی سے طرف اعلی کے لکھا جاتا ہی اول آگاہ ہونا ساتھہ ارکان نماز کے یعنی جس رکن مین ہو وہی کے خیال مین رہے دوسرے اجمالاً اپنے تئین حضور حق مین جاننا اور خدا کو متوجہ اور خبردار اپنے احوال سے بوجھنا تیسرے اسرار رکوع اور سجود وغیرہ جسطرح سے کہ اوسکا ذکر آویگا موافق اپنے حال کے سمجھنے چوتھے معنی تسبیح اور قراءت کے سمجھکر مناجات اور زاری مین کوشش کرنا اور مقام عتاب مین ڈرنا اور مقام رحمت مین امیدوار ہونا اور مقام قصص وغیرہ مین عبرت پکڑنا پانچوین مصداق اون معانی کا دنیا اور آخرت مین دل سے دیکھکر لذت اور کیفیت اوسکی لینا اور ایک جہان سے دوسرے جہان کی سیر نظری کرنا یہ درجات نماز مسلمان عالمون اور جاہلون کے ہین چھٹے تکبیر تحریمہ کو موت اختیاری

مٹانیوالی لذات اور علاقہ دنیا کی بوجھکر قدم ہمت کا عالم ملکوت مین رکھکر وہان کی تجلی سے فائدہ مند ہونا اور آداب
اور حضور اور ارکان اور ذکر کی موافقت کرنا اور یہ نماز اولیا کی ہی ساتوین مقام علیین سے مقام عرش تک پہونچکر
تجلیات سے ملکر مشاہدہ حضرت رحمانیت کا کرکے موافق ظاہر ہونے فیوض جلالی اور جمالی کے آداب اور ارکان
عمل مین لانا یہ نماز فرشتون کی ہی آٹھوین انوار اسمای الٰہی اور اخلاق ربانی سے کہ کلام الٰہی مین ظاہر ہوئے ہین
آراستہ ہوکر اور اونکے اسرار دنیا اور آخرت مین مشاہدہ کرکے اور اشارات قدرت اور حکمت کو سمجھکر اوسکے ادای
شکر مین رکوع اور سجود بجا لانا یہ نماز عارفون کی ہی نوین اپنے تئین ساتھ برکت اطاعت کے بیچ صف انبیا کے
پہونچاکر انھین باریکیون کے ساتھ کمال محرمیت اور خصوصیت سے اپنے تئین مخاطب خدا اسکے کلام کا پانا یہ نماز انبیا
کی ہی دسوین منزل مقام فنای حقیقی مین خودی سے خالی ہوکے ساتھ نماز الٰہی کے داخل ہونا اور بیان نماز الٰہی
کا طویل ہی اور ہر شخص کے خیال مین نہین آسکتا اسواسطے ترک اسکے بیان کا اس مقام پر مناسب معلوم ہوا **فصل ۲**

بیان اسرار نماز کے پوشیدہ نرہے کہ نماز مین ہر رکن اور عمل اور ذکر کے سر کا لحاظ چاہیے ہر عمل اور ذکر کے واسطے جیسا
ایک ظاہر اور صورت ہی ویسا ہی ایک روح اور سر ہی کہ بدن اوسکے نماز مثل آدمی بے جان کے ہی اور اوس کی محافظت
ضرور ہی اور دل کو حاضر رکھنا چاہیے اور خشوع اور خضوع مین کوشش لازم ہی تا نماز مین کیفیت حاصل ہو اور نماز کامل
ہو جائے اور سر اذان اور وضو کے بخوبی بیان کر چکے **طہارت** ظاہر اسکا یہ ہی کہ بدن اور کپڑا اور جگہ پاک ہو
نجاست حقیقی اور حکمی سے اور روح اور سر اسکا یہ ہی کہ دل کو پاک کرنا چاہیے نجاست گناہ سے ساتھ توبہ اور پشیمانی
کے جیسا کہ تن جگہ ظاہر نماز کی ہی دل جگہ حقیقت نماز کی ہی **ستر عورت** ظاہر اسکا یہ ہی کہ اعضای شرم کو نظر خلق
سے چھپانا سر اسکا یہ ہی کہ برائی باطن کو حق سے چھپانا اور ظاہر ہی کہ اوس سے کوئی چیز چھپ نہین سکتی سوای اس بات کے
کہ اپنے باطن کو اوس برائی اور بدی سے بالکل پاک کرے اور دل سے وہ خیانت دور کرے اور پردہ شرم اور
توبہ کا اوسپر چھوڑے **استقبال قبلہ** ظاہر اسکا یہ ہی کہ منہ ظاہر اپنا قبلے کی طرف کرے اور سر اور روح
اسکا یہ ہی کہ منہ دل کا دونون عالم سے خدا کی طرف مشغول کرے جیسا قبلہ ظاہر کا ایک ہی ویسا ہی قبلہ دل کا بھی کہ ذات
خدا ہی ایک ہی جیسا قبلہ ظاہر کی طرف سے منہ پھیرنے سے نماز فاسد ہوتی ہی ویسا ہی منہ دل کا قبلہ باطن کی طرف سے
پھیرنے سے نماز حقیقت کی ناجائز ہوتی ہی اسیواسطے فرمایا حضرت نے جو کوئی نماز مین کھڑا ہو اور خواہش اور منہ اور

دل اوسکا خدا کے ساتھہ ہو نماز سے ایسا فارغ ہو جیسے مان کے پیٹ سے پیدا ہوا ہی **قیام** ظاہر اسکا یہ ہی
کہ خدا کے سامنے سر ڈالے ہوئے غلامون کے مانند بہت آداب اور تعظیم سے کھڑا ہوا ور سر اسکا یہ ہی کہ دل ہر خیال اور ہم
سے باز رہے اور خیال عظمت بادشاہ حقیقی کا پیش نظر رکھے اور یاد کرے کہ اسیطرح قیامت کے روز حق تعالی کے سامنے
کھڑا ہونا ہوگا اور سب پوشیدہ بات اوسپر ظاہر ہوجائیگی **تکبیر تحریمہ** ظاہر اسکا یہ ہی کہ زبان سے اللہ اکبر کہی اور سر اسکا یہ ہی کہ دل سے عظمت اور بزرگی
خدا کے لحاظ رکھے بلکہ اپنے تئین اوسکی عظمت اور کبریائی مین ایسا محو کردے کہ دل اوسکا روشن ہوجائے اور مقابلہ اوسکے
سب مخلوق حقیر نظر آئے سکے ہوجائے اور کوئی وسوسہ اور خطرہ نہ آنے پاوے اخبار مین آیا ہی مقرر جب مومن وضو کرتا ہی
دور ہوجاتے ہین شیاطین کنارے مین سکے اوس سے ڈر کر اسواسطے کہ وہ آمادہ ہی بادشاہ حقیقی کی حضوری
کے واسطے جب اللہ اکبر کہتا ہی درمیان اوسکے اور ابلیس کے پردہ ڈالا جاتا ہی کہ وہ اوس نمازی کی طرف نہین دیکھہ سکتا ہی
اور حق تعالی اوسکی طرف متوجہ ہوتا ہی اور اوسکے دل کی طرف ایک فرشتہ نگاہ کرتا ہی جب نہین دیکھتا ہی اوسکے
دل مین سوای خدا کے کوئی بزرگ تو کہتا ہی سچا ہی تو تیرے دل مین سوای خدا کے کوئی بڑا نہین اور اوسکے دل سے ایک
نور روشن ہوتا ہی اور پہونچتا ہی ملکوت عرش تک اور روشن ہوتے ہین اوسکے سبب اوس نور کے ملکوت زمین اور آسمان کے
اور لکھی جاتی ہین واسطے اوسکے برابر اوس نور کے نیکیان اور مقرر جب غافل اور جاہل کھڑا ہوتا ہی واسطے نماز کے
جمع ہوتے ہین اوسکے پاس شیاطین جیسے مکھیان شہد پر جمع ہوتی ہین پس جب اللہ اکبر کہتا ہی خبردار ہوتا ہی فرشتہ
اوسکے دل پر پس اگر ہوتی ہی کوئی شی اوسکے دل مین بزرگ زیادہ اللہ سے وہ فرشتہ کہتا ہی جھوٹا ہی تو نہین اللہ تعالی
بزرگ تیرے دل مین جیسا تو کہتا ہی پس اوٹھتا ہی اوسکے دل سے دھوان پہونچتا ہی جو تھے آسمان تک سبب ہوتا ہی
حجاب اوسکے دل کو ملکوت سے پس زیادہ ہوتی ہی سختی اوسکے حجاب کی اور رجاتا ہی شیطان اوسکے دل مین اور پھونک مارتا ہی
اوسمین اور وسوسے ڈالتا ہی یہان تک کہ فارغ ہوتا ہی اپنی نماز سے اور نہین جانتا کہ کیا کیا پڑھا اوس مین
**ہاتھہ باندھنا** ظاہر اسکا یہ ہی کہ ناف کے نیچے داہنا ہاتھہ بائین ہاتھہ پر رکھے اور دستور ہی کہ بادشاہون کے
آگے دست بستہ کھڑے ہوتے ہین اور سر اسکے بیان مین عوارف مین نکتہ عجیب اور غریب لکھا ہی علامہ اوسکا
یہ ہی کہ حق تعالی نے انسان کو اشرف مخلوقات کیا ہی اور سب کائنات مین برگزیدہ کیا ہی اور اوسمین دو جزو بنائے ہین
ایک آسمانی وہ روح ہی دوسرا زمینی وہ جسم ہی اور اوس مین اسرار آسمانی اور زمینی رکھے ہین پس اوپر کے جسم مین اسرار آسمانی

ہین اور وہ محل روح کا ہی اور نیچے کے جسم مین اسرار زمینی ہین اور وہ محل نفس امارہ کا ہی تو جب یہ بندہ نماز کے
واسطے کھڑا ہوتا ہی پس روح اور نفس مین جھگڑا ہوتا ہی ہر ایک چاہتا ہی مین اسکو اپنی طرف کھینچون نفس
چاہتا ہی مین وسوسے مین ڈالون اور روح چاہتی ہی مین مشاہدہ حق مین لیجاؤن پس یہ بندہ کشاکش مین
پڑتا ہی اور حیران ہوتا ہی پس ہاتھ باندھنے سے نفس ڈر آنے سے ٹھٹک جاتا ہی اور اپنی کشش سے باز رہتا ہی
اور مغلوب ہو جاتا ہی اور روح غالب ہوتی ہی اور کیفیت مشاہدے اور حضوری کی حاصل ہوتی ہی **قراءت**
اور اذکار ظاہر اسکا زبان سے پڑھنا ہی سر اسکا یہ ہی کہ دل سے معنی اسکے جیسے بیان کیے جائینگے
برابر سمجھے جائے اور عاجزی کرے آیت ثواب پر امیدوار رحمت ہو آیت عذاب پر ڈرے آیات قصص سے
عبرت پکڑے اور کیفیت حاصل کرے بعض بزرگون سے منقول ہی کہ جب قراءت نماز مین شروع کرے تصور
کرے کہ گوش دل حق تعالی سے سنتا ہون یا اللہ کو سناتا ہون اور ٹھہر کے پڑھے اللہ تعالی فرماتا ہی
وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا یعنی ٹھہر ٹھہر کر پڑھ قرآن صاف **رکوع** ظاہر اسکا سر جھکانا ہی سر اوسکا دل کی
عاجزی ہی مالک حقیقی کے سامنے اور یہ کہ سر حاضر ہی تیری حضور مین تو جو چاہے سو کرے **سجدہ** ظاہر اسکا
خاک پر رکھنا ہی سر اسکا یہ ہی کہ بسبب خاکساری کے اپنے عمدہ عضو کو کہ سر ہی خاک پر کہ نہایت پست اور ذلیل ہی
رکھ دیا ہی اور اصل انسان کی خاک ہی پھر اسمین جاتا ہی اور رکوع اور سجود مین اس قدر ٹھہرے کہ کیفیت اوسکی دل
حضور پر حاصل ہو کہ یہ نہایت مقام قرب کا ہی **قعود** ظاہر اسکا بیٹھنا ہی اور سر اسکا یہ ہی کہ بہت ادب سے بیٹھکر مناجات
اور عرض حاجات کرے **سلام** ظاہر اسکا داہنی اور بائین طرف لفظ سلام کے ساتھ منہ پھیرنا ہی اور سر اسکا
یہ ہی کہ اس عالم ظاہری مین سفر باطنی سے واللہ اعلم بالصواب

**فصل بائیسوین** کیفیت نماز حضوری کے ہر مسلمان
کو لائق ہی کہ حقیقت نماز کی معلوم رکھے کہ حق تعالی نے مجکو تمام پیدائش مین بہتر پیدا کر کے بڑی تاکید سے
واسطے حاضر ہونے دربار کے پانچ وقت اذن مطلق دیا ہی اور محتاج اوسکے اذن کا اور دربان منشی اجازت دربان یا
نقیب کا نہین کیا اور بغیر حاضری پر عذاب سخت عذاب کا فرمایا پھر چاہیے جب اذان سنے جلد اٹھے اور مسجد کی طرف
روانہ ہو اور اگر وضو نہو اور گھر سے وضو کر کے چلے ثواب زیادہ ہی ورنہ مسجد مین آکے جسطرح سے بیان کیا ہی وضو کرے
اور پہلے [illegible] قصد مناجات اور عرض حاجات کا دل مین مقرر کر کے پس بادشاہ حقیقی

خالق کون و مکان کے دربار مین بہت تعظیم اور آداب و نیت خالص کے ساتھ قبلے کی طرف کہ منشا اصل آدمی
کا کہ زمین ہی وہین سے پھیلایا گیا ہی متوجہ ہوا اور باطن کو حق کی طرف کہ منشا روح آدمی کا ہی متوجہ کر کے کھڑا ہو
اور اس کھڑے ہونے سے یہ ارادہ کرے کہ مین اوس دین مین مستقیم ہوا اور مستعد عرض اور التفات کا اور طرف سے
پھیر کر کے کہے اَللّٰہُ اَکْبَرُ یعنی اللہ بہت بڑا ہی تو اوسی وقت وہ بادشاہ عالیجاہ اپنے بندے کے ارادے
پر خبردار ہو کے عنایت خاص فرماتا ہی اور دونون ہاتھہ کان تک اوٹھاوے اور یہ سمجھے کہ سبب دونون عالم
سے ہاتھہ اوٹھایا اور سوای خدا کے کوئی بزرگ نہین ہی اور سوای اوسکی ذات کے کسی سے علاقہ نہین پھر ہاتھہ
باندہ کر ثنا پڑھے سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا اِلٰهَ
غَيْرُكَ یعنی ساتھہ پاکی کے یاد کرتا ہون مین تجکو ای خدا اور ساتھہ حمد تیری کے اور بہت خوبیون کا ہی نام تیرا اور
بہت برتر ہی مرتبہ تیرا اور نہین کوئی معبود سوای تیرے اور یہ ثنا پڑھنی سنت ہی جاننا چاہیے جس قدر کلام تعظیم
اور توحید کے اوس بندے کی زبان سے صادر ہوتے ہین عنایت شاہی اوس بندے پر دوچند نازل
ہوتی ہی اوسی وقت نزول رحمت شاہی ہی مین کہ حضوری میسر ہی دل حاضر کر کے حاجات عرض کرے لیکن
پہلی عرض سے مضمون دفع شیطان کا کہ وہ خارج اور بڑا دشمن ہی ہوشیار ہو کر دل مین لاوے اور زبان سے
کہے اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ یعنی پناہ مانگتا ہون مین ساتھہ خدا کے شیطان مردود سے
حق تعالی نے فرمایا ہی وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ یعنی جب
قرآن پڑھے تو پس پناہ مانگ تو ساتھہ خدا کے شیطان راندے گئے سے پھر کہے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
یعنی شروع کرتا ہون مین ساتھہ نام اللہ کے کہ مہربان ہی رحم والا یہ شروع ہی عرضداشت کا پھر حق تعالی
کی نعمت کا کہ بندے کو عنایت کی ہی ملاحظہ کر کے اوسکی حمد کہے اور اپنے دل کو اوسکی طرف متوجہ رکھے
اور یہ عرضداشت کرے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ یعنی سب تعریف اللہ کو ہی کہ پروردگار سارے جہان کا
ہی پھر اوسکی مہربانی اور رحم پر لحاظ کر کے یہ کہے اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ یعنی بہت مہربان نہایت رحم والا
ہی پس اوسکی رحمت کا امیدوار ہوا اور چونکہ ایمان درمیان خوف و رجا کے ہی پھر اوسکے جلال اور
عظمت کا لحاظ کر کے مواخذے اور محاسبے روز حساب سے ڈر کر کہے مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ یعنی مالک دن انصاف کے

دن کا یعنی قیامت کا دستور ہی کہ جب بادشاہون کے دربار مین حاضر ہوتے ہین تو پہلے اونکے آداب شاہانہ اور ثنا
اور صفت بجا لاتے ہین پھر اوسکی نذر اور نیاز گذرانتے ہین اوسکے بعد عرض حاجت کرکے امیدوار انعام
اور بخشش کے ہوتے ہین اسیطرح جب اوسکی ثنا اور صفت سے فارغ ہوا اور سبب کمال توجہ شاہی کے رتبہ مشافہہ
اور مخاطبے کا بادشاہ سے حاصل کیا تو اب چاہیے کہ اتنا اخلاص دلی کہ یہ تحفہ اور نذر اس درگاہ بادشاہ
حقیقی کا ہی پیش کرے اور کہے اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ یعنی تجھیکو پوجتے ہین ہم اور تجھسے
مدد چاہتے ہین ہم غرض یہ کہ اس عبادت اور استعانت مین تیرے غیر سے بالکل منہ پھیرا جب ثنا و صفت اور
اظہار اخلاص سے فارغ ہوا اور عنایات شاہی بہت شامل حال بندے کے ہوئی اور امیدوار انعام شاہی کا ہوا
تو گویا اب ایسا ہوتا ہی کہ طلب کر جو کچھہ تجھکو ہم سے طلب کرنا ہی تو وہ بندہ بہت زاری اور عاجزی سے یہ عرض
حاجت کرے اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ
وَلَا الضَّآلِّيْنَ یعنی چلا ہمکو راہ سیدھی راہ اون لوگون کی جن پر تونے فضل کیا نہ جن پر غصہ ہوا اور نہ بہکنے والے
پس اس سوال ہدایت اور گریز اہل غضب اور ضلالت سے یہ قصد کرے کہ حب اور بغض اور خواہش اور نفرت میری
سب تابع تیری جناب کی ہو پھر واسطے مقبول ہونے اس دعا کے یہ کہے اٰمِيْن یعنی قبول کر اسکو **فائدہ**
یہ عرض داشت حق تعالی نے اپنے بندون کی زبان سے فرمایا کہ جسوقت جی چاہے اسطرح کہا کرین بعد اوسکے آمین
کہنا مسنون ہی نہ جزو قرآن بالاتفاق اور حدیث مین وارد ہوا ہی کہ حق تعالی فرماتا ہی کہ تقسیم کی گئی نماز درمیان میرے
اور میرے بندے کے نصفا نصف پس جسوقت کہتا ہی بندہ بسم اللہ الرحمن الرحیم فرماتا ہی خدا بزرگی کی بندے میرے نے
پس جب کہتا ہی الحمد للہ رب العلمین فرماتا ہی حق تعالی حمد کی میری بندے میرے نے جب کہتا ہی الرحمن الرحیم
فرماتا ہی ثنا کی مجھہ پر بندے میرے نے جب کہتا ہی مالک یوم الدین فرماتا ہی سب کام میرے سپرد کیے بندے میرے نے
جب کہتا ہی ایاک نعبد و ایاک نستعین فرماتا ہی یہ بات درمیان میرے اور بندے میرے کے ہی جب کہتا ہی اہدنا الصراط
المستقیم آخر سورہ تک فرماتا ہی یہ میرے بندے کے واسطے اور اوسکے واسطے ہی جو چیز طلب کرے پس نماز صلہ ہی درمیان
خدا اور بندے کے اور جب یہ بات ثابت ہوئی تو بندے کو لازم ہی کہ خشوع کرے واسطے غلبہ ربوبیت کے اور عبودیت کے
پھر بعد سورہ فاتحہ کے کوئی سورہ ضم کرے کہ واجب ہی اور اس مقام پر سورہ اخلاص لکھی جاتی ہی دو وجہ سے

ایک یہ کہ اکثر عوام الناس نماز مین اسی کو پڑھتے ہین دوسرے یہ کہ توحید اور صمدیت اللہ کی اور بیچونی اور بزرگی اوسکی
اس سورت مختصر مین خوب ہے قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ یعنی کہہ تو خدا ایک ہے اَللّٰهُ الصَّمَدُ خدا بے نیاز ہے کسی سے پرا نہین و نہین
کیسا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ یعنی نہ کسی کو جنا ہے نہ کسی سے جنا گیا ہے اور نہین اوسکے
جوڑ کا کوئی پھر رکوع کرے یعنی نہایت عظمت اوسکی دیکھ کر اپنی پشت کو خم کر دے اور اوسکے آگے سر جھکاوے
اور شرم سے مثل بندہ گنہگار کے گردن سامنے ڈال دے یا یہ کہ جب بندے نے دست بستہ اپنی عاجزی اور
مفلسی اور اوسکی بڑائی بیان کی اور امیدوار ہو کر کچھ طلب کیا پھر جب عنایت اوس بادشاہ کی معلوم کی تو بہت
ادب سے پابوسی کے واسطے جھک جائے اور نہایت تعظیم سے تین بار یا پانچ بار یا زیادہ اس سے مگر طاق ہو یہ کہے
سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ یعنی پاک ہے پروردگار میرا کہ بزرگ ہے یہ کہنا سنت ہے **فائدہ** جب آیت فَسَبِّحْ بِاسْمِ
رَبِّكَ الْعَظِيْمِ نازل ہوئی یعنی پس پاکی بول اپنے رب کے نام کے ساتھ کہ سب سے بڑا ہے اوسوقت حضرت صلعم نے فرمایا
اسکو اپنے رکوع مین داخل کرو پھر بعد رکوع کے سیدھا کھڑا ہو جائے اور کہے سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ
یعنی سنی اللہ نے اوسکی بات جسنے حمد کی اوسکی اگر مقتدی یا منفرد ہو کہے رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ یعنی اے رب
ہمارے تیرے ہی واسطے حمد ہے اور اس قومہ مین یہ ارادہ کرے کہ مین اس عاجزی مین مستقیم اور راست
ہون اور قومہ واجب ہے پھر کمال عالی مرتبہ حق کا اور ذلت اور خواری اپنی ملاحظہ کر کے سجدہ کرے
اس طور سے کہ پہلے زمین پر دونون زانو رکھے پھر دونون ہاتھ پھر ناک پھر پیشانی رکھے اور یہ سمجھے
کہ مین نہایت عاجزی سے خاک کی برابر ہون اور یہ خاکساری دلیل ہے کمال قرب کی اسواسطے کہ کمال تقرب
کا مقدور بشر کا یہی ہے کہ اشرف اعضا اپنے کو اسقدر پست کرے کہ اپنی اصل خاکی تک پہنچا دے اور عذر
اپنے تقصیرات کا پیش نظر رکھے یا یہ خیال کرے کہ مین کمال شوق اور ذوق سے اپنے بادشاہ حقیقی کے قدمبوسی کرتا ہون
اور بساط دونون جہان کا لپیٹے اور کشادہ کرے اپنے دل کو مقام مکاشفے مین اسواسطے کہ یہ مرتبہ کمال وصل
کا ہے اور نہایت ادب سے تین بار یا پانچ بار یا سات بار کہے سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى یعنی پاک ہے رب میرا کہ بہت
برتر ہے **فائدہ** جب آیت سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى نازل ہوئی یعنی پاکی بول اپنے رب کے نام کی کہ سب سے
برتر ہے حضرت صلعم نے فرمایا اسکو اپنے سجدے مین داخل کرو پھر بعد سجدے کے پہلے پیشانی پھر ناک اوٹھا کے کمال

ادب سے بیٹھ جاوے اور چونکہ سجدہ نہایت مقام قرب اور ظہور تجلیات جمال شاہی کا ہے اور اس سے سیری نہیں
ہوتی اور شاید کچھ عجز و نیاز زبانی رہ گیا ہو اور یہ بھی سبب ہیبت کے بعضے مضمون اخلاص کے بزبان حال نہیں کہنے پایا
اسواسطے حکم ہوا کہ ایک دم ٹھہر کے بار دیگر بہت ذوق سے پھر سجدے مین جائے اور دوسری بار عجز و نیاز کرے
اور بھی یہ سجدہ دوسرا دلیل ہے اوپر دفع تکبر کے بسبب حصول قرب کے پھر سر اٹھا کے اسی طرح دوسری رکعت پڑھے
بعدہ اخیر رکعت مین بعد سجدے کے بیٹھ جائے گویا یہ بندہ جب سب خدمت اور آداب بجا لایا اور عرض بندگی
اور تعظیم اور عرض حاجات اور تسبیح موافق اپنے حوصلے کے کر چکا تو قابلیت بیٹھنے کی حاصل کی اگرچہ بیٹھنا
ایسے بادشاہ عالیجاہ کے روبرو ترک ادب ہے لیکن مضمون اوسکا مثلا یون سمجھنا چاہیے کہ جب بندہ بادشاہون
کے حضور مین ممتاز ہوتا ہے اور اوسکا عجز و نیاز قبول ہوتا ہے اوسکو اجازت بیٹھنے کی ملتی ہے واسطے بجا لانے
خدمت کے یا یہ کہ منتظر حکم کا ہے اور اس حال مین بھی بادشاہ کی ثنا کرے وزیر کو کہ جو باعث اسکی رسائی کا
بادشاہ تک ہوا ہے بھی سلام کرنا چاہیے اور اپنی بقیہ حاجت بھی بادشاہ سے عرض کرنا چاہیے اسیواسطے
یہ مقام بھی خالی عبادت سے نہین رکھا جیسے تحیت اور درود اور سلام ہے تو چاہیے پہلے بادشاہ کی تعریف کرے
اور کہے اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰاتُ وَالطَّیِّبَاتُ یعنی سب تعریف زبانی اور عبادات بدنی اور عبادات مالی
اللہ ہی کی واسطے ہے پھر بیچ خدمت وزیر کے کہ وسیلہ اس قرب کا ہے وہ کون کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
سلام بھیجے اور کہے اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ یعنی سلام تمپر اے نبی اور
مہر اللہ کی اور خوبیان اوسکی پھر اپنے اوپر اور نیک بندون پر بھی سلام بھیجے اور کہے اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی
عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِیْنَ یعنی سلام ہمپر اور جتنے نیک بندے اللہ کے ہین سب پر پھر نہایت اخلاص سے خدا
کی توحید اور حضرت کی رسالت بیان کرے اور کہے اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا
عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ یعنی گواہ ہون مین اس بات کا کہ نہین کوئی معبود سوای اللہ کے اور گواہ ہون مین اسکا کہ محمد
بندے اوسکے ہین اور رسول اوسکے جاننا چاہیے کہ یہ گواہی توحید کی ہے کہ خدا کو ایک جانے اور اوسکی بندگی مین
کسی کو شریک نکرے اور پیغمبر صاحب کو اوسکا بندہ جانے اور رسول اوسکا پہچانے اور معلوم کرے کہ ایسے
مضمون زبان پر لانے اور دل مین یقین کرنے سے مسلمان ہوا ہے اور نماز فرض ہوئی فائدہ حضرت صلی اللہ

علیہ وسلم شب معراج مین جب مقام قرب و اختصاص پر پہونچے بالہام ربانی آپ نے یہ ثنا و صفت اللہ کی عرض کی
التحیات للہ والصلوات والطیبات حق تعالی نے فرمایا السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ حضرت
نے فرمایا السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین پھر ملائکۃ الملکوت نے جب یہ رتبہ حضرت کا دیکھا ایکبارگی سب
پکار اٹھے اشہد ان لا الہ الا اللہ واشہد ان محمدا عبدہ ورسولہ **سوال** زیادہ اس سے وحدہ لا شریک لہ کیون
نہ کہا **جواب** یہ کلمہ واسطے نفی شرک کے ہے اور اوس مقام مین سوای توحید کے احتمال شرک کا ہرگز نہین
اسواسطے اوسکے کہنے کی کچھ حاجت نتھی **فائدہ** قعدۂ اخیر کو ایسطرح سمجھے کہ یہ وقت دربار کی رخصت کا
ہے سلام کرکے باہر آنا چاہیے اور سلام اوس دربار کے صاحب کا التحیات ہے پھر جب ثنا و صفت بادشاہ حقیقی
اور سلام رسول سے فارغ ہوئے تو کچھ تحفہ خاص رسول کو واسطے چاہیے کہ اوس مین خوشنودی خدا اور رسول
دونون کی ہے اسواسطے درود پڑھنا چاہیے اللہم صل علی محمد وعلی آل محمد کما صلیت علی
ابراہیم وعلی آل ابراہیم انک حمید مجید یعنی ای خدا رحمت خاص بھیج اوپر محمد اور اوپر آل
محمد کے جیسا کہ رحمت خاص بھیجی تونے اوپر ابراہیم اور آل ابراہیم کے تحقیق تو سراہا گیا ہے بزرگی والا اللہم
بارک علی محمد وعلی آل محمد کما بارکت علی ابراہیم وعلی آل ابراہیم انک حمید مجید
یعنی ای خدا برکت بھیج اوپر محمد اور آل محمد کے جیسا کہ برکت بھیجی تونے اوپر ابراہیم اور آل ابراہیم کے مقرر تو سراہا گیا
ہے بزرگی والا **فائدہ** درمختار مین ہے کہ ایکبار تمام عمر مین درود پڑھنا فرض ہے حق تعالی فرماتا ہے یا ایہا الذین آمنوا
صلوا علیہ وسلموا تسلیما یعنی ای ایمان والو درود بھیجو اوپر اوسکے اور سلام بھیجو سلام کہکر اور واجب ہے جب
حضرت کا ذکر کیا جاوے اور سنت ہے بعد التحیات اخیر کے نماز مین اور مستحب ہے جس وقت ممکن ہو اور حرام ہے وقت
کھولنے سوداگر کے اپنے اسباب کو اور مکروہ ہے نماز مین سوای قعدۂ اخیر کے جب درود سے فارغ ہو پھر اپنی
عرض حاجت کرے اور یہ دعا کہ آیت قرآنی ہے پڑھے رب اجعلنی مقیم الصلوۃ ومن ذریتی
ربنا وتقبل دعاء ربنا اغفر لی ولوالدی وللمؤمنین یوم یقوم الحساب یعنی ای رب
میرے کر مجھکو قائم رکھنے والا نماز اور بعضی میری اولاد کو ای رب قبول کر میری دعا ای رب ہمارے بخش مجکو
اور میرے ماباپ کو اور سب ایمان والون کو جس دن کہ قائم ہو حساب پھر داہنی طرف منہ پھیرے اور کہے

السَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہِ یعنی سلام تمپر اور رحمت اللہ کی اور بائین طرف منہ پھیر کے بھی یہی کہے امام دونون
طرف کے سلام مین اون مقتدیون اور فرشتون کی نیت کرے کہ اوس طرف موجود ہین اور جو مقتدی کہ امام کے
پیچھے برابر ہو داہنی طرف سلام مین امام کی اور داہنی طرف کے مقتدی اور فرشتون کی اور بائین طرف سلام
مین بھی امام اور بائین طرف کے مقتدیون اور فرشتون کی نیت کرے اور جو داہنی طرف ہین پہلے سلام
مین اون مقتدیون اور فرشتون کی نیت کرے جو داہنی طرف ہین اور جو بالکل کنارے ہین فقط فرشتون کی
نیت کرے اور دوسری طرف امام اور مقتدیون اور فرشتون کی نیت کرے اور بائین طرف کے لوگ پہلے سلام
مین امام اور مقتدیون اور فرشتون کی نیت کرین دوسری طرف اون مقتدیون کے جو اوسکے بائین ہین اور
فرشتون کی نیت کرے اور جو بالکل کنارے ہو دوسری طرف فقط فرشتون کی نیت کرے اور منفرد دونون
طرف فرشتون کی نیت کرے پھر بعد نماز کے یہ دعا پڑھے سنت ہو اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ
السَّلَامُ وَاِلَیْکَ یَرْجِعُ السَّلَامُ حَیِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ تَبَارَکْتَ
رَبَّنَا وَتَعَالَیْتَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یعنی اے اللہ تو ہی سلامت ہو اور تجھسے ہی سلامتی ہو اور
تیری طرف رجوع ہو سلامتی کے زندہ رکھ ہمکو اے رب ہمارے سلامتی کے ساتھ اور داخل کر ہمکو سلامتی کے گھر مین برکت
والا ہو تو اے صاحب بزرگی اور بخشش کے سوا اسکے بہت دعا ہین جون سی چاہے پڑھے لیکن معنی ہر دعا
کے معلوم کرے یعنی اپنی حاجت پر خبردار ہو اور یہ مضمون دل مین لا کر جو مانگتا ہون مقرر ملیگا نہایت ضرور
ہو حدیث مین آیا ہو اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَۃِ یعنی دعا مغز عبادت کا ہو فائدہ حالت قیام مین سجدہ گاہ کی
طرف نگاہ رکھے اس تصور مین کہ اس زمین مین اکثر دفن ہونا ہو اور حالت رکوع مین پشت پا کی طرف نظر
رکھے بخیال اسکے کہ قبض روح یہان سے شروع ہوگا اور حالت سجدے مین رخسارون اور نتھنون کی طرف دیکھے
بلحاظ اسکے کہ اکثر دم یہان سے نکل جائیگا اور حالت قعود مین سینے کی طرف دیکھے اس اندیشے سے کہ اکثر
یہان دم رک جائیگا اور سختی سکرات کی ہوگی اور یہ امور باعث خشوع کے ہین واللہ اعلم بالصواب **فصل ۲۲** بیچ
علاج اور تدبیر حصول حضور کے پوشیدہ نرہے کہ غفلت نماز مین دو سبب سے ہوتی ہو ایک ظاہری دوسرا باطنی
ظاہری یہ ہو کہ ایسے مکان مین نماز پڑھتا ہو کہ وہان ایسی چیزین دیکھتا یا سنتا ہو کہ دل اونکے ساتھ مشغول

ہوتا ہی اسواسطے کہ دل تابع کان اور آنکھ کا ہی اور تدبیر اوسکی یہ ہی کہ نماز خالی مکان مین ادا کرے کہ کچھ آواز
نسنے اور اگر مکان تاریک ہو بہتر ہی اور اگر آنکھ بند کرے واسطے حضور کے تو کچھ مضایقہ نہین اور اکثر عابدون
نے عبادت خانے تنگ اور تاریک مہیا رکیے ہین کہ مکان کشادہ مین دل پریشان ہوتا ہی حضرت عبد اللہ بن عمر
جب نماز پڑھتے مصحف اور تلوار اور کپڑے اپنے پاس سے جدا کر دیتے کہ تا دل اوسمین مشغول ہو اور سبب باطنی
خطرات پراگندہ دل کے ہین اور یہ سبب سخت ہی اور یہ دو وجہ سے ہوتا ہی ایک اوس کام کی جہت سے کہ وقت
نماز کے دل اوسمین مشغول ہوتا ہی اور تدبیر اوسکی یہ ہی کہ پہلے اس کام کو تمام کرے تب نماز پڑھے اسیواسطے فرمایا
حضرت نے کہ جب کھانا اور نماز دونون جمع ہو جاوین تو پہلے کھانا کھالو اسیطرح جو کوئی بات کہنی ہو پہلے
اوسکو کہے اور دل کو اوس اندیشہ سے خالی کرے دوسری وجہ دوسرے اندیشہ کسی کام کا ہو کہ ایک ساعت مین
تمام نہویا ... اندیشہ پریشان دل پر غالب رہتا ہو بطور عادت کے اور تدبیر اوسکی یہ ہی کہ دل کو معانی
قرآن اور ذکر کے ساتھہ کہ پڑھتا ہی مشغول رکھے اور معنی سوچتا رہے تا یہ اندیشہ دور ہو اور اگر اندیشہ
نہایت غالب ہو اور ان تدبیرون سے نہ دفع ہو اوسکی تدبیر یہ ہی کہ اوس چیز کو کہ جسکی جہت سے یہ اندیشہ ہی بالکل ترک
کرے اور جب تک کہ اوس چیز کو نہ چھوڑیگا نماز خطرے سے خالی نہوگی مثال اوسکی ایسی ہی کہ جیسے ایک شخص
ایک درخت کے نیچے بیٹھا ہی اور چاہتا ہی کہ یہان چڑیون کا مجمع نہو تو ایک لکڑی لے سب چڑیون کو دفع کر
دے اوڑ جاتی ہین پھر جو وہ بیٹھتا ہی وہ پھر جمع ہو جاتی ہین تو اوسکی تدبیر یہ ہی کہ اوس درخت کو جڑ سے کاٹ ڈالے
کہ جب تک درخت رہیگا چڑیان ضرور آوینگی اسیطرح جب تک خواہش ایک چیز کی دفع نکریگا خطرہ اوسکا
ضرور دل مین آویگا اسیواسطے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی شخص نے ایک کپڑا عمدہ تحفہ بھیجا تھا اور اوسپر علم خوب
تھا آپکی نظر نماز مین اوس علم پر پڑی جب نماز سے فارغ ہوئے اوس کپڑے کو اوسی شخص کو کہ لایا تھا پھیر
دیا اور کپڑا کہنہ پہن لیا اور اسیطرح حضرت کی نعلین شریف مین تسمہ نیا لگا تھا اوسکو نماز مین خوش لگا آپنے سجدہ کیا
اور فرمایا عاجزی کی مینے خدا کی درگاہ مین تا مجھہ پر عتاب نکرے اس نظر کرنے پر اور آپ باہر تشریف لائے
اور پہلے سائل کو کہ دیکھا حوالہ کیا حضرت طلحہ اپنے باغ مین نماز پڑھتے تھے ایک مرغ خوب صورت درمیان درختون
کے اوڑتا تھا اور راہ نپاتا تھا آپ کا دل اوسکے ساتھہ مشغول ہو گیا اور نجانا کہ کس قدر رکعت پڑھین بسبب حس کے

پاس آئے اور اپنے دل کا شکوہ کیا اور اوس باغ کو صدقہ دے دیا ایک بات حضرت بایزید بسطامی کا
دل نماز مین خوب متوجہ نہوتا تھا خادم سے پوچھا کہ تلاش کر کوئی چیز دنیا کی اس مکان مین ہی اوسنے عرض کی
کہ ہان خوشہ انگور کا رکھا ہی آپنے فرمایا یہی سبب پریشانی دل کا ہی اوسیوقت اوسکو صدقہ کردیا اور
بزرگان دین نے ایسے معاملے بہت کیے ہین خلاصہ یہ ہی کہ جب تک دل محبت دنیا اور اوسکی فکر سے
خالی نہوگا نماز حضور کے ساتھہ نہوگی اسیواسطے لازم ہی کہ دنیا بقدر حاجت کے قناعت کرکے اپنے
دل کو عبادت خدا کی طرف مشغول رکھے اور جو حضوری خوب حاصل نہو تو چاہیے نوافل بہت حضور دل
سے پڑھین تا بمقدار چار رکعت کے نماز حضور کے ساتھہ ادا ہو کہ نوافل جبر نقصان فرائض کے
ہین

**فصل چوبیسوین بیچ حکایات نماز حضوری بزرگان دین کے**

تنبیہ یہ حکایات اسواسطے لکھے جاتے ہین
تا لوگ اسکو دیکھکر عبرت قبول کرین اور آپ بھی اسیطرح نماز ادا کرین یہ طریق قصے کہانیکے نہ سمجھین
نقل ہی کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھتے تھے اور آپ کا سینہ اور دل ایسا جوش کرتا تھا کہ آواز
آتی تھی جیسے دیگ آگ پر جوش کرتی ہی اور آواز دیتی ہی حضرت عائشہؓ سے روایت ہی کہ جب حضرت نماز پڑھتے
گویا کہ نہ ہم حضرت کو نہ حضرت ہمکو پہچانتے اور بھی حضرت عائشہؓ سے روایت ہی کہ جب حضرت صلعم گفتگو فرماتے
اور رات کو کچھہ کھانے اور بھوک کا غلبہ ہوتا تو بار بار مسجد مین تشریف لیجاتے اور نماز مین مشغول ہوتے نقل
ہی کہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ جو نماز پڑھتے آواز انکے جوش دل کی دو میل سے سنی جاتی نقل ہی جب حضرت ابراہیم
علیہ السلام حضرت سارہ کے ساتھہ مصر مین پہنچے اور وہان کے بادشاہ ظالم نے حضرت سارہ کو چھین لیا اور
ارادہ بدکاری کا کیا حضرت ابراہیمؑ نماز مین مشغول و مستغرق ہوئے حق تعالی نے نماز کی برکت سے حجاب
حضرت کی آنکھون سے اوٹھا دیا معاملہ حضرت سارہ کا بچشم خود ملاحظہ فرماتے تھے کہ جب بادشاہ نے ارادہ فاسد
کیا ایسے مرض مین مبتلا ہوگیا کہ قریب ہلاکت کے ہوا تب اوس نے حضرت سارہ سے التجا دعا کی کی انکی دعا سے
چنگا ہوا پھر وہی ارادہ کیا اور وہی عارضہ پیش آیا پھر حضرت سارہ کی دعا سے اچھا ہوا اسیطرح تین بار جب گذرا
پھر لاچار ہوکر حضرت سارہ کو حضرت ابراہیمؑ کے پاس بھجوادیا حضرت سارہ نے قصد کیا کہ اوس ماجرے کو بیان کرین
کہ حضرت ابراہیمؑ نے خود سب حال بیان کردیا نقل ہی کہ حق تعالی نے حضرت موسیؑ کی طرف وحی بھیجی کہ ای

موسی جب مجکو یاد کرو اوسوقت تیرے اعضا کانپنے لگین اور میرے ذکر کے وقت خاشع اور مطمئن رہو اور
جب میرا ذکر کرو اپنی زبان کو دل کے موافق کرو اور جب کھڑے ہو میرے آگے کھڑے ہو مثل بندے
ذلیل کے اور مناجات کرو میرے ساتھ دل ڈرنے والے اور زبان سچی کے نقل ہی کہ حضرت ابو بکر صدیق
رضی اللہ عنہ نماز مین مثل میخ کے ہو جاتے اور عبد اللہ بن زبیر مثل کھونٹی کے ہو جاتے تھے نقل ہی
کہ جب وقت نماز کا آتا حضرت علی مرتضی کرم اللہ وجہہ کے بدن پر لرزہ پڑتا اور فرماتے آیا وقت اوس
امانت کا یعنی نماز کا کہ سات آسمان و زمین پر پیش کی گئے اور وہ طاقت اوسکے اوٹھانے کی نرکھتے تھے
نقل ہی ایکبار کسی غزوے مین جناب امیر کے بدن مبارک مین گانسی تیر کی گھس گئی جراح ہر چند نکالتا تھا
وہ گانسی بسبب تکلیف کے نہ نکل سکتی اوسوقت آپ نماز مین مشغول ہوئے اور جراح سے فرمایا تو بے تکلف
نکال لے اوسنے گوشت کاٹ کے نکال لیا اور آپ کو حالت نماز مین کچھہ درد محسوس نہوا نقل ہی کہ حضرت عبد اللہ
بن عباس کا ایک لڑکا قریب فاقہ کے ہوا جب آپکو خبر ہوئی نماز مین مشغول ہوئے اور اسقدر مستغرق ہوئے اور
طول کیا کہ لوگ اوسکو دفن کر آئے آپ کو خبر ہوئی بعد نماز کے لوگون نے سبب اسکا پوچھا آپ نے فرمایا کہ مجکو
محبت اس لڑکے کی غالب تھی اوسکی مصیبت پر صبر کر سکتا ہو واسطے اوس حکم خدا کے نماز کی طرف التجا لایا اور
بیخبر ہو انقل ہی کہ حضرت امام زین العابدین جب ارادہ کرتے کہ نماز کی طرف نکلین اسیا رنگ آپکا متغیر
ہوتا کہ پہچانے نجاتے تھے پس لوگون نے سبب اسکا پوچھا آپ نے فرمایا جانتے ہو کسکے آگے کھڑے ہونیکا
ارادہ رکھتا ہون نقل ہی کہ ایک گروہ صحابہ کے نماز مین ایسے ساکن ہوتے کہ چڑیا انسے نہ بھاگتی معلوم
ہوتا تھا کہ گویا پتھر ہین نقل ہی کہ مسلم بن یسار ایکروز مسجد بصرہ مین نماز پڑھتے تھے ناگاہ ستون مسجد کا گر پڑا
کہ آواز اوسکے گرنیکی بازار کے لوگون نے سنی اور حضرت مسلم بن یسار نماز مین مشغول رہے اور انکو کچھہ خبر نہوئی نقل ہی
ایک بزرگ کی امامت کے واسطے آگے لیے گئے اونھون نے کہا مین صلاحیت امامت کی نہین رکھتا جب اصرار کیا
لوگون نے تب امام ہوئے اور تکبیر کہکر بیہوش ہوگئے لوگون نے دوسرے کو امام کیا جب انکو افاقہ ہوا سبب
بیہوشی کا لوگون نے پوچھا اونھون نے کہا کہ جب مینے لوگون سے کہا کہ راست و برابر ہو ہاتف نے آواز دی
کہ آیا تو اللہ کے ساتھہ بھی راست و برابر ہوا ہی نقل ہی کہ حاتم اصم وعظ فرماتے تھے اوندنون محمد بن یو

نے کہا اے حاتم تم لوگون کو وعظ کہتے ہو آیا نماز بھی اچھی طرح پڑھتے ہو کہا ہان پوچھا کیونکر پڑھتے ہو کہا
کھڑا ہوتا ہون مین بارادہ نماز امر کے ساتھ اور چلتا ہون مین خوف کے ساتھ اور داخل ہوتا ہون مین مسجد مین
ہیبت کے ساتھ اور تکبیر تحریمہ کہتا ہون مین عظمت کے ساتھ اور قراءت کرتا ہون مین ترتیل کے ساتھ اور رکوع کرتا ہون مین
خشوع کے ساتھ اور سجدہ کرتا ہون مین تواضع کے ساتھ اور جلسہ کرتا ہون مین واسطے تشہد کے تمامی کہ
اور سلام پھیرتا ہون مین اوپر طریقے سنت کے اور سپرد کرتا ہون مین اوسکو طرف رب اپنے کے اور محافظت کرتا ہون
اوسکی اپنے ایام حیات تک اور لوٹتا ہون مین ساتھ ملامت کے اپنے نفس پر بسبب قصور کے نماز مین اور ڈرتا ہون
کہ مقبول ہو نماز میری اور امیدوار ہون کہ قبول کیجائے اور درمیان خوف و رجا کے ہون اور شکرگذار اوسکا ہون
جسنے مجھے نماز سکھائی اور سکھاتا ہون جو کوئی مجھسے پوچھتا ہے اور حمد کرتا ہون اپنے رب کی کہ مجھکو راہ بتلائی
پس کہا محمد بن یوسف نے تم ایسے شخص کو زیبا ہے کہ واعظ ہو **نقل** ہے کہ حضرت حاتم اصم سے لوگون
نے پوچھا کہ تم کس طرح نماز ادا کرتے ہو پس اونھون نے کہا پورا کرتا ہون مین وضو کو اور آتا ہون اوس
مقام مین کہ ارادہ نماز کا رکھتا ہون پس بیٹھتا ہون اوس جا تا جمع ہون اعضا میرے پھر کھڑا ہوتا ہون
طرف نماز کے اور گردانتا ہون کعبے کو سامنے ابرو اپنی کے اور پل صراط نیچے قدم اپنے کے اور جنت
داہنے اپنے اور دوزخ بائین اپنے اور ملک الموت اپنی پشت پر اور یہ گمان کرتا ہون کہ یہ آخر نماز میری
ہے **نقل** ہے بعض بزرگون کی کہ ایک شخص کو وقت نماز کے معین کرتے کہ اونکی رکعت کا شمار کیے جائے کہ
بسبب کمال حضوری او استغراق کے عدد رکعات کا خیال نہ رہتا تھا **نقل** ہے بعض بزرگون کے کہ
جب اپنے گھر داخل ہوتے سب گھر والے انکے خوف اور رعب سے خاموش بیٹھتے جب وہ نماز مین مشغول
ہوتے تب سب گھر والے باتین کرتے اور لڑکے شور اور غل مچاتے اونکو خبر نہوتی **نقل** ہے کہ حضرت ابوبکر
کتانی کہ بڑے ولی کامل تھے ایک مرتبہ چادر اوڑھے نماز پڑھتے تھے اور بندگی خدا مین بیخود تھے چور
اونکی چادر اوتار لے گیا بازار مین دلال کو بیچنے کو دی تھی کہ ناگاہ ہاتھ وہین خشک ہو گیا ہرچند ہلاتا
ہاتھ جنبش نکرتا تھا یہ حال اوسکا دیکھکر سب بازاری جمع ہو گئے افسوس کرنے لگے اور اوس سے
پوچھنے لگے جب اوسنے حقیقت چوری کی بیان کی سبنے کہا اے خدا اوس ولی اللہ کی خدمت مین

جلد جا اور چادر لے جا اور اپنا قصور معاف کرا چور دوڑا گیا دیکھا تو بدستور عبادت مین مشغول ہین جیسے پہلے
سے جیسے چادر اوتاری تھی ویسے ہی اوڑھا دی اور ایک طرف مؤدب بیٹھہ گیا بعد فراغ نماز کے
اونکے پیرون پڑتا تھا اور ہاتھہ جوڑتا تھا کہ میرا قصور معاف کیجیے فرمایا تونے کیا قصور کیا ہی جو معاف
کراتا ہی تب اوسنے وہ واردات بیان کی فرمایا واللہ مجکو ہرگز معلوم نہین کب تونے چادر چرائی اور کب
پھر اوڑھائی پھر دعا کی الٰہی اسنے چادر پھیر دی تو بھی اسکا ہاتھہ پھیر دے اللہ کے حکم سے اوسی وقت ہاتھہ
اچھا ہوگیا **نقل** ہی حامد اسود سی کہ ایک مرتبہ ابراہیم خواص کے ہمراہ سفر مین تھا سانپون کے جنگل مین
پونہچا مینے کہا یہان سے جلد نکل چلو ایسا نہو رات ہوجائے اور سانپون مین گھر جائین کہ اون سے
جان بچانی مشکل ہوگی پس ابراہیم نے یہ سنتے ہی وہین بستر کردیا مین بھی مجبور ہوگیا رات کو چارون طرف
سے سانپون نے گھیر لیا مین ڈر کر کہنے لگا سانپ سانپ ابراہیم نے کہا چپ رہو اور یاد خدا مین مشغول ہو پس
مینے ذکر اللہ شروع کیا پھر غفلت نیند سے ذرا غافل ہوگیا پھر یکایک سانپون نے گھیرا ڈر کر چاہا کہ بھاگون
ابراہیم نے جھڑک دیا اور کہا ذکر اللہ کیون نہین کرتا غرض اسی طرح سے تمام رات گذری شیخ بعد نماز صبح اور وظیفہ
معمول کے چلے دیکھتا کیا ہون کہ اوسی مقام پر جہان جانماز شیخ کی بچھی تھی ایک بڑا کالا سانپ ہی مینے
متعجب ہوکر شیخ سے کہا فرمایا کیا تعجب کرتا ہی ابتک یقین کی بھی بو باس تجھہ مین باقی ہی کہ رات کو فضل الٰہی
سے محفوظ رہے عجب تھا **نقل** ہی کہ عامر بن قیس کو جو لطف نماز مین حاصل تھا نہ کسیکو آیا نہ سنا گیا شیطان
علیہ اللعین بصورت بڑے کالے سانپ کے مسجد مین آیا اور سب نمازی ڈر کر بھاگ گئے اور عامر ویسے ہی نماز مین
مشغول رہے اور جنبش بھی نکی جب وہ خبیث عاجز ہوکر اونکے کرتے مین گھس کر گریبان سے سر نکالتا اور اونکو ڈراتا
تب بھی آپ خبر نہوسکے کیا ہی بدستور عبادت الٰہی مین مشغول رہتے آخر کو وہ ملعون لاچار ہوکر چلا گیا کسی نے کہا
یا حضرت آپ اس کالے سانپ سے نہین ڈرتے فرمایا ہم سوای خدا کے کسی سے نہین ڈرتے **نقل** ہی کہ جب امیر معاویہ
سزاوار ہوے تو عامر بن قیس پہاڑون پر چلے گئے اور وہان بیٹھکر کلام اللہ پڑھنے لگے ناگاہ شام ہوگئی ایک
نصرانی عابد آیا اور کہا تو کون ہی کہا مسافر ہون بولا رات کو میرے پاس ہو ورنہ تم نیچے نہ بچوگے یہ جنگل سانپون
کا ہی تمکو کاٹ کھاوینگے کہا خلاف مذہب کے پاس میرے گذر نہوگی وہ لاچار ہوکر چلا گیا بعد آدھی رات کے عابد نے چھت سے

دیکھا تو حضرت عامر عبادت الٰہی مین مصروف ہین اور ایک شیر انکے گرد پہرے والے کیطرح ٹہلتا ہے جب نماز سے
فارغ ہوئے شیر سے کہا تجکو جو کچھ کہنا ہو تو کہہ ورنہ رخصت ہو تا حق خلل انداز نہو پھر وہ عاجزی کرتا دم ہلاتا
چلا گیا نصرانی عابد یہ حال دیکھکر حیران ہو گیا اور جلد آکر عامر کے قدم چومنے لگا اور بکمال ادب عرض کیا
آپ کون ہین اور کیا مذہب رکھتے ہین کہا مین ایک غریب گنہگار مسلمان ہون جو کہ قابل رہنے شہر کے نتھا اسلیے
نکل آیا اوسنے کہا اللہ اکبر جب غریب گنہگار اس مذہب کے ایسے صاحب کرامت ہین واللہ اعلم نیک کیسے
ہونگے پس اسی وقت مسلمان ہو گیا **تمت** الحمد للہ الذی وفقنی علی اتمام ہذہ
الرسالۃ علی حسب ما ہوی القریحۃ مخفی نہے کہ اس رسالے مین اسرار اور فضائل و بعض مسائل ضروری
نماز کے بیان کیے گئے اور جسکو دریافت زیادہ مسائل کے کتب فقہ عربی اور فارسی اور اردو کے موجود ہین
جسکو حاجت ہو اوس مین دیکھ لے یا کسی عالم سے دریافت کر لے اس فقیر مؤلف نے مضامین اس کتاب کے کتابون
معتبر مثل تفسیر فتح العزیز اور تفسیر حقانی اور مشکوٰۃ شریف اور شرح سفر السعادۃ اور در مختار اور شرح وقایہ اور شرح عقائد
اور نور الانوار اور احیاء العلوم اور کیمیای سعادت اور عوارف المعارف و حقیقۃ الصلوٰۃ اور حکایات الصالحین وغیرہ
اور بعض تحریرات مولانا شیخ اللہ داد رحمۃ اللہ سے اور جو کچھ کہ اس خاکسار نے بیچ خدمت عالمون و بزرگون کے
استفادہ کیا اور جو کچھ کہ حق تعالیٰ نے اپنے فضل سے اوپر قلب اس فقیر کے القا کیا لکھا لیکن اسرار نماز کے
اسی قدر پر منحصر نہیں ہین بلکہ کتابون مین بہت کچھ لکھا ہے اور جس قدر حق تعالیٰ جس بندے کے اوپر الہام کرے بیان
کر سکتا ہے یہ ایک قطرہ ہے دریا سے اور ایک شعاع ہے آفتاب سے امید ناظرین اس کتاب سے یہ ہے کہ جو اس کتاب کو ملاحظہ
فرماوین اس فقیر بے بضاعت کے حق مین دعای خیر فرماوین حق سبحانہ تعالیٰ مسلمانون کو توفیق خیر کی دیوے
اور اپنی عبادت خصوصاً نماز حضوری مین مشغول رکھے اور فقیر اور سب مسلمانون کی عاقبت بخیر کرے آمین
یا رب العالمین صلی اللہ علی خیر خلقہ محمد و آلہ و صحابہ و ازواجہ و اتباعہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین
شکر ہے بیچ درگاہ پاک پروردگار کے کہ یہ رسالہ فاضلہ مسمی بہ اسرار الصلوٰۃ تاریخ بیست و ہفتم ربیع الاول روز پنجشنبہ ۱۳۰۸ ہجری
مین ساتھ خط مؤلف خاکسار کی تمام ہوا **بیت** خدایا بیامرز این ہر سہ را ＊ مصنف نویسندہ خوانندہ را فقط

**تمت**

# فہرست فصول اسرار الصلوٰۃ

الحمد للہ رب العالمین کہ کتاب مستطاب سرمایۂ ہدایت ونجات اسرار الصلوٰۃ تالیف برگزیدۂ جہان مقبول یزدان مولوی عبد السبحان بن مولوی محمد محسن متوطن نارہ ضلع کڑا کا بندر محلہ پھگایور مطبع نظامی مین باہتمام راجی رحمت ایزد منان محمد عبد الرحمن بن حاجی محمد روشن خان غفر لہما اللہ الحنان بینہ ۱۵ ہوین رجب المرجب ۱۲۸۶ ہجری کو مطبوع ہو کر مطبوع طبایع

خاص وعام ہوا

## اشتہار



## وجہ ختم برخاتمہ

واسطے سند اس بات کے کہ یہ کتاب چھپی ہوئی مطبع نظامی کی ہے مُہر اور دستخط

مُہتمم کے کیے گئے

العبد

بن حاجی محمد روشن خان حنفی بقلم خود

